ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

کلام بلاغت نظام جناب مولوی حکیم سید امداد امام صاحب مخاطب بہ شمس العلما متخلص بہ اثر

# دیوان اثر

۱۸۹۷ء

بحسن اہتمام و تصحیح تام جناب سید علی محسن صاحب بلگرامی آرہ مقامی

مطبع [illegible] در [illegible] محمد ظہور الحق بہاری طبع یافت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ردیف الف

مزین بسم اللہ سی مطلع ہے دیوان کا
الٰہی ہوا اثر میرے بیان مین حسن قرآن کا

فزون ادراک سی ہی مرتبہ شاہِ رسولان کا
اوسی سرتاج خالق نی بنایا جن و انسانکا

فقیری مین مجھی بخشا خدا نی اوج سلطان کا
گدا مجھکو بنایا آستانِ شاہ مردانکا

رولاتا ہی لہو آنکھونسے غم شاہِ شہیدانکا
مری گریہ سی دل ہی پانی پانی ابرِ باران کا

نمودِ شکل ہستی کُن فکانکی کارسازی ہے
ظہورِ ہر دو عالم ہی اشارہ تیری فرمان کا

توانائی دہِ ہر ناتوانا دست خالق ہے
جو آنکھین ہون کری کوئی تماشا پیر کنعانکا

تغافل اوسکا رستم کو بنادی زال سی بدتر
توجہ اوسکی بخشے مور کو رتبہ سلیمان کا

تری معراج سی معراج پائی عرش اعظم نے
فلک کہتی ہین جسکو ہی وہ زینہ تیری ایوانکا

طہارت پنجتن کی آیت قرآن سی ثابت ہے
نجس خود ہی جو منکر ہو کلام پاک یزدانکا

زہی توقیر و شان آستان عرش پیرامن
بلا گردان فلک ہی گنبد شاہ خراسانکا

علیؑ سی تا بمہدی یہ امام ہر دو عالم ہین
ہراک انمین ہی حکم حق سہی رہبر جن و انسانکا

علیؑ ہی رازدان حق علیؑ ہے ہمزبان حق
علیؑ ہی ترجمان حق علیؑ معنے ہے قرآن کا

سر خیل امامان ہی امام پاکبازان ہے
اُمم کا مقتدا ہی پیشوا ہے اہل ایمان کا

پڑھی ناد علیؑ جب حکم رب سی سرور دین نے
کھلا جوہر اُحد مین ذوالفقار شاہ مردانکا

شہا جسدم ترا بحر توجہ جوش پر آیا
ہوا غرق فنا دم مین عدو موسی عمرانکا

اوٹھایا پردۂ ظلمت کو تیری نور نی ورنہ
نہان تھا خضر کی آنکھونسی چشمہ آب حیوانکا

اوٹھا دنیا سی عیسیٰ نام پاک مرتضیٰ لیتا
علیؑ نام خدا ہی مومنو ہی نام یزدان کا

ہوا تو حکم حق سی ناخدای زورق نصرت
نہ پہونچا کوئی صدمہ نوح کی کشتی کو طوفانکا

کیا سجدہ ملایک نی تجھے آدم کی صورت مین
ہوا گمراہی شیطانکا باعث عذر شیطانکا

خلیل اللہ کو تیری کرم نی امن مین رکھا
دکھایا آتش نمرود نی جلوہ گلستانکا

علیؑ کی ہاتھ مین کونین کی عقدہ کشائی ہی
امام جنی و انسی ہی مالک جسم کا جان کا

ہمارا طایر دل ہے کباب آتش الفت
نہو کیونکر اثر اوسمین حدیث طیر بریان کا

وہ بلبل ہون کہ باغ منقبت مین شور ہی اپنا
مری نغمونسی دم ہی بند مرغان خوش الحان کا

خدا کیونکر نہ دیتا خرقہ معراج حضرت کو
گنہگاروں کی عیبوں کو ہمیشہ آپ نے ڈھانکا

علیؑ ہی باب شہر علم و دانای رموز حق
علیؑ ہی صاحب عرفان علیؑ عالم ہی قرآنکا

نبیؐ سی ای شہ دین تو نی پای دختر ذی شان
کیا حق نی تجھے مورد عطائے تیغ برّانکا

ولا تیری نہو جسمین مسلمان ہو نہین سکتا
مسلمانکا جو معنی ہی وہی معنی ہے سلمانکا

سنا ہی آفتاب حشر مین گرمی بہت ہوگی
شہا سایہ ملی روز قیامت تیرے دامانکا

بجا ہی گر اثر کی ذات پر نازش کری دوران
فلک سی ہی زیادہ مرتبہ تیری ثنا خوان کا

دل وحشی ہوا مسکن گزین ایسی بیابانکا
کہ عالم پای مجنونمین جہان ہی بید لرزانکا

سر شوریدہ منت کش نہوگا سنگ طفلانکا
سوا کوہ گرانسی ہے اوٹھانا بار احسانکا

فلک تجھکو نہ ہو کیونکر حسد خاک شہیدانکا
شفق آلودہ دامن ہو گیا اوس ماہ تابانکا

تصور ہے دم گریہ جو تیرے روی خندانکا
مری آنکھین دکھاتی ہین تماشا برق و بارانکا

یہ وحشت رہنمای جادۂ دشت محبت ہے
دل گم گشتہ پر احسان نہین خضر بیابانکا

ہر اک نرگس مین عالم چشم مجنونکا ہوا پیدا
جو اوس لیلی شمایل نی گلستانکی طرف جھانکا

جو کھینچی آہ سوزان قمری دل نی گلستانمین
ہر اک شمشاد پر عالم ہوا سرو چراغانکا

مری آنکھون نی دیکھی ہی بہار اوس گل کے کوچے کی
مبارک ہو تجھے زاہد نظارہ باغ رضوانکا

گنہگارونکی آنکھین قلزمِ اشکِ ندامت ہین
نہین دشوار ای زاہد چھوڑانا داغ عصیانکا

فلک آئینہ داری جور مہرویان کی کرتا ہے
شفق ہی عکس خون آلودہ رخسارِ شہیدانکا

وہی ہی آدمی جو چشمِ عالم مین جگہہ پاے
کوئی دیکھے کہ دیدہ مین محل ہوتا ہی انسانکا

ہراک مشتاق کی جان کسوت تن سی ہوئی باہر
دکھایا ساعدِ عریان نی عالم تیغِ عریانکا

لبِ جان بخش کی الفت مین ہمنی جان شیرین دی
ہوا اپنی لیے زہراب چشمہ آبِ حیوانکا

رکھا خورشید نی بدلی کا رومال اپنی چہرہ پر
تہِ گیسو نظر آیا جو جلوہ روے تابانکا

مری خاکِ قدم کو کیون نہ آنکھونسی ملے مجنون
کہ نورِ چشمِ لیلیٰ ہی غبار اپنے بیابانکا

ہزارون حسرتونکو آسمان نی خاک کر ڈالا
دلِ مایوس خاکا ہوگیا گورِ غریبانکا

نہین محبوس ہوتی بوی گل دیوارِ گلشن سے
چلے روحِ روان پر زور کیونکر تن کی زندانکا

کسیکی دید پر موقوف اپنی زیست ہی ناصح
مرا تارِ نظر انداز رکھتا ہے رگِ جانکا

عدو کو لیکے وہ بُت کیون نہ آئی میری میت پر
مسلمانون جلانا ہی اوسے مردہ مسلمانکا

ہزارون حسرتونکا خون ہوا ہی تیرے ہاتھونسے
دل اپنا ای فلک ہم رنگ ہی گنجِ شہیدانکا

اثر قرآن خوانی کا نہین جاتا پسِ مردن
ہماری لوحِ تربت پر ہی عالم لوحِ قرآنکا

نہین ہی تنگ چشمی خاکسارونکا کبھی شیوہ
یہ اہلِ شوق آنکھونپر قدم رکھتے ہین جہانکا

شہادت ہو گئی پیشِ نظر شامِ جدائی مین
ہلالِ چرخ نی عالم دکھایا تیغِ بُرّانکا

تری چاہت نے جیسے یوسفِ دل کو گرایا ہی
تری چاہِ زنخدان پر گمان ہی چاہِ کنعانکا

نہین ہی وجہ خونابہ فشانی چشمِ گریان کی
تصور ہی دمِ گریہ کسیکی نوکِ مژگان کا

نظر آئیگی تجھکو حق پرستی مے پرستی مین
کسی دن دیکھ اے زاہد تماشا بزمِ رندانکا

مسلمان ہون اگر کافر قصور اونکا نہین کوئی
خدا ہی نے عدو تجھکو بنایا دین و ایمانکا

چھپے گا دامنِ محشر مین خورشیدِ قیامت بھی
غضب ہوگا عیان ہونا ہمارے داغِ پنہانکا

اونھین میری نجو اونکی خبر کیونکر ملے ہمدم
نہ یانکا کوئی وان جائے نہ آئے یان کوئی وانکا

نشانِ نقشِ قدم کا بھی نہ پایا تا دمِ آخر
عبث ہمنے کیا پیچھا **اثر** عمرِ گریزانکا

محفل مین اوسکے رات جو تو مہربان نہ تھا
ایسا سبک تھا غیر کہ کچھ بھی گران نہ تھا

وصلِ بتان مین خوفِ فراقِ بتان نہ تھا
گویا کہ اپنے سر پہ کبھی آسمان نہ تھا

پیشِ رقیب پرسشِ دل تمنے خوب کی
دشمن تھا پردہ دار نہ تھا رازدان نہ تھا

غیرت دلا چکی تھی ہماری ستم کشی
مطلق شبِ وصال عدو شادمان نہ تھا

بگڑے ہوئے رقیب سے وہ آئے میرے گھر
اس حسنِ اتفاق کا کوئی گمان نہ تھا

سرگرمِ نالہ کیون رہی بلبل بہار مین
کیا ہم نہ تھے اسیر کہ ذوقِ فغان نہ تھا

سرشارِ بیخودی تھے **اثر** بزمِ یار مین

## کیا جانین ہم رقیب کہان تھا کہان نہ تھا

قید تن سے روح ہے ناشاد کیا — چند روزہ عمر کی میعاد کیا

میری ایذا سے عدو ہو شاد کیا — تجھپہ تکیہ او ستم ایجاد کیا

اونکی خاطر جائین بزم غیر مین — آرزوئے جنت شداد کیا

پار ہاہے دل مصیبت کے مزے — آئے لب پر شکوۂ بیداد کیا

دل مین جو آئے اوسے کہہ ڈالئے — آپ کی باتین کرینگے یاد کیا

دوستو آئے ہین وہ دشمن کیساتھ — مجھکو دیتے ہو مبارکباد کیا

جب نہین کچھ اعتبار زندگی — اس جہان کا شاد کیا ناشاد کیا

جب برنگ گل ہے پابند مکان — باندھتے ہین سرو کو آزاد کیا

کچھ اگر تاثیر رکھتی ہے تو کھینچ — ورنہ اے دل حاصل فریاد کیا

ہے ترا پامال ہر نخل چمن — تیرے آگے سرو کیا شمشاد کیا

یار کی تصویر دل پر کھینچ لی — کھینچتے ہم منت بہزاد کیا

غیر دل سے ایک دم جاتا نہین — ہم تجھے آئین ستمگر یاد کیا

مجھ سے پہلے سن چکے ہین غیر کی — وہ مرے حق مین کرین ارشاد کیا

کوہکن کی آنکھ مین ہلکے بنین — سر پہ لین ہم منت جلاد کیا

سر پٹکتے ہین اسیرانِ قفس
ہے چمن کی اے صبا روداد کیا

عاشقی ہے سر پہ لینا کوہِ غم
نازشِ سربازی فرہاد کیا

عرض اپنی ہے جو ہے عرضِ عدو
دیکھئے کرتے ہین وہ ارشاد کیا

سرکشی تجھسے کرے کیا تاب ہے
آدمی کی اے خدا بنیاد کیا

بیحقیقت جان کر دل کو اثرؔ
تونے اے نادان کیا برباد کیا

تیر اپیکان مری سینہ سی نہ تنہا نکلا
لخت ہای دلِ مجروح کو لیتا نکلا

اوسکے کوچہ سے جنازہ پہ جنازہ نکلا
عشق بھی قہر الٰہی کا نمونہ نکلا

حق بٹھہر جائیگا واعظ کا بیانِ محشر
تو اگر گورِ غریبان کیطرف جا نکلا

شوق آوارگی منت کشِ رہبر نہوا
خضرِ رہ اپنے لئے جادۂ صحرا نکلا

عمر بھر کوچۂ ظالم سے نکلنے ندیا
دردِ دلداری غم سلسلہ پا نکلا

ہم مسلمان ہین مگر دل ہی بلا کا کافر
آنکھین بھر آئین جہان ذکرِ بتونکا نکلا

اپنی ہُو حق سے نکر محفلِ رندان برہم
تو ہی ای شیخ بڑا حق کا شناسا نکلا

دم مین معدوم ہوئی صورتِ یکتائی حسن
آئینہ خانہ مین باطل ترا دعوی نکلا

شوق نے حسرتِ دید بنایا کس کا
شعلۂ طور مرا داغ تمنا نکلا

تو دل کر رہگئے شمشیر دو دم کیا معنی
حوصلہ اسمین تمھارا نہ ہمارا نکلا

عشق کو ملک عدم تک نہ ملا کوئی سراغ
دہر مین نام وفا صورتِ عنقا نکلا

عین وقعت ہی محبت مین سرِ خودداری
حرف مطلب مری مُنہ سی کبھی دیکھا نکلا

خلشِ تیر مژہ دل سے نجانے پائے
پھر کہان لذتِ ایذا جو یہ کانٹا نکلا

کیا بیان کیجئے مُنہ بند ہوا جاتا ہے
کچھ غضب کا دہنِ یار معما نکلا

اپنے مرنے سی عدو موردِ بیداد ہوا اب
تجھ سے ای مرگ بڑا کام ہمارا نکلا

حسدِ غیر سے کیا کم ہو مری شہرتِ عشق
نام جس شخص کا جس بات مین نکلا نکلا

وای تقدیر کہ اوس دشمنِ ایمان کی حضور
مین بد اندیش عدو چاہنے والا نکلا

مر گیا ہاے اثر پھوڑ کے سر پتھر سے
عشق گیسوی صنم جان کا سودا نکلا

دل سنگ نہین ہے کہ ستمگر نہ بھر آتا
کرتے نہ اگر ضبط تو مُنہ تک جگر آتا

تو فاتحہ خوانی کو اگر قبر پر آتا
مرنے سے مرے غیر کا مطلب نہ بر آتا

سو بار تجھے ناقۂ لیلے نظر آتا
اے قیس اگر دشت مین تو راہ پر آتا

تخصیص نہ تھی طور کی ای حضرت موسے
ہر سنگ مین وہ نور تجلے نظر آتا

ہوتا جو خبر کچھ بھی مری سوزش دل سے
دوزخ سے مجھے واعظ ناداں نہ ڈراتا

ہوتی چمن آرائے ازل کی جو مشیت
اپنے شجرِ عشق کا وقتِ ثمر آتا

بیکار نہ کراماً بسر منتظری مین
آنا اوسے ہوتا تو وہ ابتک اثر آتا

جان دینا عاشق جانباز کو مشکل ہی کیا
لیکن اس سی بیوفا تو ہی بتا حاصل ہی کیا

دارِ ہستی مین عذابِ غم اوٹھاتا ہی رہا
تیرے جاندادہ کو ظالم گور کی منزل ہی کیا

ہے مری تردامنی عبرت دہِ طوفان نوح
میری دامن کے برابر دامنِ ساحل ہی کیا

مرگئی جنکو پڑی تیری لب شیرین کی چاٹ
سچ بتا اس انگبین مین زہر بھی شامل ہی کیا

برسرِ حق رہ دلا حق کو ہمیشہ ہے فروغ
حق کی آگے مدعی کا دعویِ باطل ہی کیا

مانعِ دیدِ رخِ لیلے نہین کوئی حجاب
قیس تیرا پردۂ دل پردۂ محمل ہی کیا؟

خاک سی ہوتی ہین پیدا خاک مین ملتی ہین گُل
لفظ گُل ای اہل معنے درحقیقت گِل ہی کیا

کیون رہا کرتا ہی اے ظالم ہمہ دم بیقرار
تیرے پنجہ مین کسی آزارکش کا دل ہی کیا

خط مین لکھتی ہین کہ آئینگے کہین ہوتی ہوئے
اس عنایت مین مرادِ غیر بھی شامل ہی کیا

دل ہی سینہ مین کہ ہی سیماب برآتش اثر
ماہی بے آب ہی یا طایرِ بسمل ہے کیا

اوسکے دل مین اثر ذرا نہوا — آہ اے نالہ تو رسا نہوا

تیری جانب سی مجھپہ کیا نہوا — خیر گزری کہ تو خدا نہوا

کیون ترا آشنا عدو ٹھہرے — جب ترے غم سے آشنا نہوا

مرکے اوسکی گلی کی خاک ہوا — مین فنا ہوکے بھی فنا نہوا

عشق کا رنگ کچھ نرالا ہے — خون دل مُروکشِ حنا نہوا

مایۂ ناز تھا جو اپنا دل — ناوکِ ناز کا نشانہ ہوا

مار ڈالا مجھے عدو کے لئے — حیف تو صبر آزما نہوا

پھر نہ چھوٹے گا تیری ہاتھونسے — خون اہلِ وفا حنا نہوا

کتنے عاشق پڑے ہین مست و خراب — میکدہ تیرا آستانہ ہوا

آنکلتا ہی میرے کوچہ مین — تجھسے اتنا بھی ای دعا نہوا

کوئی پروا نہین کمینون کی — آسمان مہربان ہوا نہوا

تیرے پنجے سی اے فلک انسان — زندہ جب تک رہا رہا نہ ہوا

تھا جو عاشق تمھارا پا بر کاب — سوے ملکِ عدم روانہ ہوا

اب ستم غیر پردہ کرتے ہین — میرا مرنا مجھے بُرا نہ ہوا

خوبیان وہ ہزار رکھتے ہون — اونسے کوئی مرا بھلا نہ ہوا

مت برا مانئے کہ الفت مین — لطف کیا ہے اگر گلا نہ ہوا
کچھ تو درکار تھی نمک ریزی — زخم کھایا مگر مزا نہ ہوا

اے اثر تجھکو پھر گلا کیا ہے
جب کسیکا وہ بیوفا نہوا

بہت آسان ہی تجھکو شاد کرنا — سمجھکر غیر پر بیداد کرنا
مبارک ہو دلا تجھکو اسیری — نہین وہ جانتے آزاد کرنا
دل اپنا ہو رہا ہی غم کا خوگر — مری خاطر عدو کو شاد کرنا
ہے اپنا امتحان دشمن کی عبرت — جہانتک ہو سکے بیداد کرنا
توقع دادِ محشر سے کیا ہے — نہین آتا ہمین فریاد کرنا

اثر بعدِ فنا کیا کام آئے
مجھے رو رو کے اونکا یاد کرنا

نالہ ہائی شب فرقت کا اثر کچھ نہوا — مہربان حال پہ وہ رشکِ قمر کچھ نہوا
نخل الفت مین نمودار ثمر کچھ نہوا — باروَر باغ جہان مین یہ شجر کچھ نہوا
معجزی کا تیرے کشتہ پہ اثر کچھ نہوا — چرخ چارم سی مسیح آئے مگر کچھ نہوا
ہی خدا دوست تو دشمن کہین باز دبیگا — دست فرعون سے موسی کو ضرر کچھ نہوا

غیر کی شب کو شب قدر بنایا تو نے
تجھ سے میرے لئے ای رشک قمر کچھ نہوا

ہے سفر شکل سقر یار اگر ساتھ نہین
ہم سفر وہ جو نہ تھا لطف سفر کچھ نہوا

کرلے خونابہ فشانی بھی اگر دل چاہے
اشک ریزی سی تو اے دیدۂ تر کچھ نہوا

مشق تصویر ادسے مشق تصور مجھکو
پیش بہزاد عیان اپنا ہنر کچھ نہوا

تھا رحیمی خدا کا جو تیقن دل کو
عرصۂ حشر مین اعمال کا ڈر کچھ نہوا

صاحب فیض ہین شمشیر ستم سی محفوظ
بار ور نخل کو آزار تبر کچھ نہوا

دولت عشق ازل ہی سی نصیب دل تھی
اسلئے میل مجھے جانب زر کچھ نہوا

شب خدا جانی کہان یار رہا بزم فروز
رات سامان طرب غیر کے گھر کچھ نہوا

یاس سی دیدۂ عیسی مین لہو بھر آیا
رو بصحت جو مرا زخم جگر کچھ نہوا

حشر مین اور بھی اک حشر مچیگا ظالم
میرا تیرا وہان انصاف اگر کچھ نہوا

چل گئی وصل کی شب گردن عاشق پہ چھری
تیرا نقصان تو اے مرغ سحر کچھ نہوا

بیخطر کعبۂ دل تو نے ستمگر ڈھایا
بت ترسا تجھے اللہ کا ڈر کچھ نہوا

لاکھ سمجھایا اثر کو کہ ندی عشق مین جان
ناشنو تھا اوسے کہنے کا اثر کچھ نہوا

شورش غم سے مرا دل رات کیا بیتاب تھا
اشک جو آنکھونسے نکلا رشک سیماب تھا

صحبتِ اغیار مین خندان تھا وان وہ برق وش
روبرو یان چشم ترکے زہرۂ ابر آب تھا

یان لگی تھی آتشِ غیرت سی اپنی دل مین آگ
شمع بزم غیر وان وہ غیرتِ مہتاب تھا

پردہ ہای گوش تھی وان محو آہنگِ رباب
یان الم تارِ نفس کی واسطے مضراب تھا

یان در و دیوار سی تھا کام سر کو اور وان
غیر کا زانو بجای بالش کمخواب تھا

حلقۂ گیسو تھی وان عنبر فروشِ دست غیر
یان سراپا دیدۂ تر حلقۂ گرداب تھا

خون دل پیتا رہا مین شام سی یان تا سحر
وان بکام دشمنان جامِ شرابِ ناب تھا

کچھ نہ پوچھو ای اثر طوفان رنج ہجر یار
جوششِ گریہ سی بستر اک کفِ سیلاب تھا

جفا پرور سے امیدِ وفا کیا
عدو کے جور کا تجھسے گلا کیا

غرض دل دادگی کی جانتی ہین
کرون مین اوسنے عرضِ مدعا کیا

نہین جب جوہر مردم شناسی
ستایش ہای دشمن کا گلا کیا

نہین شایان روح باکبازان
دلا حسنی لذاید مین مزا کیا

سپاسِ طالعِ نیکو چہ معنے
شکایت ہای بخت نارسا کیا

عدو سُنکر نہ چوہی دست قاتل
دہانِ زخم شورِ مرحبا کیا

سراپا جلوۂ رنگِ وفا ہے
دل خون گشتہ کی آگی حنا کیا

صبا آوارہ و گل نذر صرصر
چمن کی ہوگئی اگلی ہوا کیا

فروغ جلوۂ گل عارضی ہے
تماشائے بہار بے بقا کیا

عبث کرتی ہے بلبل ماتم گل
غم بربادی اہل فنا کیا

اثر موہوم ہے مضمون ہستی
نہین معلوم ہے کیا اور بقا کیا

جھوٹے وعدون پر تمھاری جائین کیا
جانتے ہین تمکو دھوکا کھائین کیا

پرسش اپنے قتل کی ہونے لگی
داور محشر کو ہم بتلائین کیا

اونکی محفل حیرت عالم سہی
غیر ہم پہلو جہان ہو جائین کیا

خون دل کھانے سے کچھ انکار ہے
جب نہین اے لذت غم کھائین کیا

ناصح مشفق کو سمجھانا پڑا
اس سمجھ پر ہمکو وہ سمجھائین کیا

غیر نے رہکر جہنم کر دیا
ہین مسلمان تیرے گھر ہم آئین کیا

ہم سے اوسنے بات کیا باقی رہی
ہم کہین کیا اور وہ فرمائین کیا

ہے پشیمانی مین اقرار خطا
قتل کرکے مجھکو وہ پچتائین کیا

آئینگے پھر بھی وہی عشرت کے دن
انقلاب دہر سے گھبرائین کیا

مرہی کر اوٹھینگے تیرے در سے ہم
آکے جب بیٹھے تو پھر اوٹھ جائین کیا

دل کو کھوئے ایک مدت ہو گئی
اے اثر اب ڈھونڈھنے سی پائین کیا

جاہل کا بکھیڑا ابھی ہے مشکل کا بکھیڑا
طے ہو نہین سکتا کبھی جاہل کا بکھیڑا

سر لیتے ہین عاقل بھی کہین دل کا بکھیڑا
یہ سارے بکھیڑے وسنے ہے مشکل کا بکھیڑا

پردہ سے نکل سینۂ مجنون مین سما جا
لیلے نہ رہے پھر کوئی محمل کا بکھیڑا

شب آئی جہان ہو گئی شب باش خوشی سے
درویش کو ہوتا نہین منزل کا بکھیڑا

کیا سیر کرون نازکی طبع ہے مانع
پھیلا ہی گلستان مین عنادل کا بکھیڑا

عشاق کا ہنگامہ تیرے در پہ ستمگر
ہے روز قیامت کے مقابل کا بکھیڑا

خود کاٹ گلا مر گئے جو مرگ طلب تھے
کیا رکھتے لگائے ہوئے قاتل کا بکھیڑا

ہنگامۂ محشر سے ہے باللہ نہین کم
زاہد مجھے اوس حور شمائل کا بکھیڑا

کیونکر نہ بیابان کو نکل بھاگتا مجنون
زندان مین تھا دزات سلاسل کا بکھیڑا

داناسے اثر رتبۂ مولی نہین پنہان
نادان ہی جو کرتا ہے فضائل کا بکھیڑا

کسی گل کا جو انتظار رہا
اپنی آنکھون مین خار خار رہا

کلر خون سے ملا نہ دلکو فراغ
عشق اپنے گلے کا ہار رہا

تیرے ہاتھوں سے ای جنون ہردم
پیرہن اپنا تار تار رہا

دیر تک اپنا سر کہان قاتل
تہِ شمشیر آبدار رہا

شکل آئینہ دیدۂ حیران
محو نظارۂ نگار رہا

دست قاتل کو کب ہوئی تکلیف
خنجرِ غم سے دل فگار رہا

عمر بھر پانونمین رہی زنجیر
سرمین سودای زلف یار رہا

وعدۂ یار نے دیا کب چین
بعد مردن بھی انتظار رہا

آتشِ ہجر سے دلِ بیتاب
شکل سیماب بیقرار رہا

اے اثر عشق لالہ رویون سے
اپنا دل غم سے داغدار رہا

ہوا ہے غم سے یہ عالم ہمارا
کہ کرتا ہے عدو ماتم ہمارا

نہ کیونکر غم سے ہو ہمکو مسرت
مسرت آپکی ہے غم ہمارا

دل و دیدہ سے ہوتی رازداری
کوئی انمین بھی تھا محرم ہمارا

قصور اس عاشقی مین حضرتِ دل
زیادہ آپکا ہے کم ہمارا

کوئی بھرتا نہین اب عشق کا دم
غنیمت ای اثر تھا دم ہمارا

جو یون خاک مین دل مرا مل گیا — تجھے ای فلک اس سی کیا مل گیا

مقدر مین زاہد جو تھا مل گیا — مجھے تو بتون مین خدا مل گیا

تری زلف پر دست بیعت ہوے — نصیبونسے یہ سلسلہ مل گیا

ادسے جان شیرین کی پروا نہین — جسے درد دل کا مزہ مل گیا

ذرا دل کو دیکھو تو اے ہمدمو — کدھر جاکے یہ بیوفا مل گیا

پہونچ ہی گئے ہم خدا تک صنم — ترا عشق وہ رہنما مل گیا

جدائی مین روتا ہون آٹھون پہر — مجھے خوب یہ مشغلہ مل گیا

وہ اگلا مزہ مے کا جاتا رہا — تو غیرونسے کیا ساقیا مل گیا

بتونکے محبت مین زاہد ہمین — تجھے کیا بتائین کہ کیا مل گیا

ترا شعر کوئی سنا جب اثر
مزا میر کے شعر کا مل گیا

یون تو ہونے کو کیا نہین ہوتا — تیرا وعدہ وفا نہین ہوتا

غیر بد بین سوا نہین ہوتا — جو برا ہے بھلا نہین ہوتا

ایک پل دیکھکر تری آنکھین — ہوش پہرون بجا نہین ہوتا

رنگ گورا سہی فرنگن سا — بے نمک کچھ مزہ نہین ہوتا

یہ بتانِ حسین کہان ہوتے ‏ ‏ تو اگر اے خدا نہین ہوتا

نالہ جاتا ہے عرش سے آگے ‏ ‏ تو بھی اوس تک رسا نہین ہوتا

عیب رندان اگر نکرتا شیخ ‏ ‏ اپنے حق سے ادا نہین ہوتا

کر برائی سے اے عدو پرہیز ‏ ‏ کہ برے کا بھلا نہین ہوتا

تو ہے وہ ایک اے خدا میرے ‏ ‏ جسکا پھر دوسرا نہین ہوتا

ملک مال و منال کا طالب ‏ ‏ تیرے در کا گدا نہین ہوتا

سنگ طفلان جو یاد آئے ہین ‏ ‏ ہاتھ سر سے جدا نہین ہوتا

دم جو نکلا تھا خیر نکلا تھا ‏ ‏ غیر کا مدعا نہین ہوتا

عیب چینی کی تھی مجال کسے ‏ ‏ تو اگر بیوفا نہین ہوتا

اوسکی زلفون سے دل اگر ڈرتا ‏ ‏ مبتلائے بلا نہین ہوتا

کہدے گل کو پیام بلبل کا ‏ ‏ تجھ سے اتنا صبا نہین ہوتا

آدمی کون ہے اثر جسکا ؎
ہیٹھ پیچھے گلا نہین ہوتا ؎

اثر عمر غفلت مین کھوتا رہیگا ‏ ‏ بہت سو چکا اب بھی سوتا رہیگا

خدا کی خدائی ہمیشہ رہیگی ‏ ‏ جو ہوتا رہا ہے وہ ہوتا رہیگا

دفائین مری یاد آئینگی تجھکو
مرے واسطے یار روتا رہیگا

کہانتک دلا رہیگے غافل خدا سے
بتونمین تو اوقات کھوتا رہیگا

دمِ آخری تک ترا عشق مژگان
کلیجے مین برچھی چبھوتا رہیگا

جگائین نہ کیونکر شبِ وصل اوسکو
جوانی کی ہے نیند سوتا رہیگا

نہ ہوگا اثر اس سی کچھ تجھکو حاصل
اگر عمر بھر یون ہی روتا رہیگا

مٹیگا نہ اک حرف تیری مٹائے
لکھا بخت کا لاکھ دھوتا رہیگا

اثر دل ہے جبتک یہ کمبخت ہردم
تجھے بحرِ غم مین ڈبوتا رہیگا

دل نہ بیوجہ رات مضطر تھا
اوسکے زانو پہ غیر کا سر تھا

اپنے گھر اونکو کیا بلاتے ہم
بوریا بھی نہین میسر تھا

ضبطِ دل پر بھی اوسکی محفل مین
اپنا رومال اشک سے تر تھا

یہ شرف ہے بتونکی صحبت کا
ورنہ کعبہ بھی ایک پتھر تھا

جان دینے مین سوچ کیا کرتے
مفلسی پر بھی دل تونگر تھا

خوب و زشتِ جہانکا فرق نہ پوچھ
موت جب آئی سب برابر تھا

ہمسے خط لیکے بے نشان ہوا
کیا ہی عنقا صفت کبوتر تھا

آپ جبتک نہ رکے تھے دل
کچھ مزاج اور بندہ پرور تھا
ہجر لاحق ہوا وصال کے بعد
کیا ہی اولٹا مرا مقدر تھا
جور اعدا کی تاب کیا لا تا
دلِ کمبخت ناز پرور تھا
صحبت حور سے ہوئی وحشت
مین جو تیری ادا کا خوگر تھا

ہے اثر یا نہین خدا جانے
سُنتے ہین اوسکا حال دیگر تھا

جب خدا کو جہان بسانا تھا
تجھکو ایسا نہین بنانا تھا
میرے گھر تیرا آنا جانا تھا
وہ بھی اے یار کیا زمانا تھا
پھر گئے آپ میرے کوچہ سے
دو قدم پر غریب خانا تھا
جو نہ سمجھے کہ عاشقی کیا ہے
اوس سے بیکار دل لگانا تھا
آئے تھے بخت آزمانے ہم
آپکو تیغ آزمانا تھا ؟ !
اے ستمگار قبر عاشق پر
کچھ بھی آنسو تجھے بہانا تھا
تو نے رہنے دیا پسِ دیوار
ورنہ اپنا کہان ٹھکانا تھا
جس جگہہ اب ہی شیخ کی مسجد
پہلے دان پر شراب خانا تھا
دخل اہلِ ریا نہ رکھتے تھے
پاک بازونکا آنا جانا تھا

بزم مین غیر کو نہ بلوا تے ‖ آپ کو جب ہمین بلانا تھا

اب نہ گل ہین نہ وہ چمن شاداب ‖ ق ‖ بلبلون کا جہان ترانا تھا

سنتے ہین وہ شجر بھی سوکھ گیا ‖ جسپہ صیاد آشیانا تھا

دل نہ دیتے اوسی تو کیا کرتے

اے اثر دکھ ہمین اوٹھانا تھا

تمھین ای بلبلو وقتِ امان موسم ہی پت جھڑ کا ‖ نہ اندیشہ ہی گلچین کا نہ ہے صیاد کا دھڑ کا

تری کی شکل پیدا ہو چکی تھی چشم گریانسے ‖ مگر جب سی جگر بہنے لگا نقشہ ہے کیچڑ کا

کسی خورشید طلعت سے گھر اپنا ایسا روشن ہے ‖ کہ ہی تاریک شب مین بھی نمایان نور کا تڑکا

نیا کچھ رنگ نکلا روی آتشناک دھونی سے ‖ تماشا ہی بجھانی سے یہ شعلا اور بھی بھڑکا

ہمیشہ صبح کا دھوکا رہا دل کو نہ چین آیا ‖ دکھایا عارضِ جانان نے شب بھر نور کا تڑکا

مین کیا جاونگا صحرا کو رہا ہی مجھ مین کیا باقی ‖ جنون زنجیر پا میری نہ اتنا زور سے کھڑکا

ہم اپنی زندگی مین شیر میدانِ محبت تھے ‖ ترا تو سو گیا جو آ کے قاتل ہماری قبر سے بھڑکا

زبان دی ہی خدا نی آدمی کو نطق کی خاطر ‖ وہ دیوانہ ہی جو ہو معتقد مجذوب کی بڑ کا

بلندی اور پستی ہر قدم پر ملتی جاتی ہے ‖ مسافر ملکِ دنیا کا ہی یا رہرو ہی بیہڑ کا

مقید طایرِ رنگِ چمن ہی تیری مٹھی مین ‖ تو وہ صیاد ہی مرغِ صبا کا جسپہ دم پھڑکا

مری جوہر شناسی کیا کرین شالی قبا والے
شکستہ پیرہن مین ہو رہا ہون لعل گودڑ کا

محقق پیچ کن کو اہلِ دانش کب سمجھتے ہین
درختونکو گرا دیتا ہی جڑ سے کھودنا جڑ کا

وہی انسان جو لڑکا تھا جوان ہو کر ہوا بڈھا
بڑھاپی کو جہان پہونچا سرِ نو سی بنا لڑکا

گرے جاتی ہین دندان صورتِ برگِ خزان سب ہی
بڑھاپی کا زمانہ ہی کہ موسم آیا پت جھڑ کا

صبا سی آمدِ فصلِ بہاری کی خبر سُنکر
ہر اک مرغِ قفس کیا کیا پے سیرِ چمن پھڑکا

کرین روباہ بازی مدعی ہمسے تو کیا ڈر ہے
کہین شیرِ دلاور بھی خطر رکھتے ہین گیدڑ کا

اثر تونے بھی پایا ہے مزاجِ حضرتِ آتش
جوانونمین جوان بڈھونمین بڈھا لڑکونمین لڑکا

زندگانی کا مزا اوس دم مجھے حاصل ہوا
جب گلو سیرابِ آبِ خنجرِ قاتل ہوا

عین وقتِ دید مجنون کو ہوا کیا اضطراب
اشتیاقِ روی لیلےٰ پردۂ محمل ہوا

جب جنون طوفان پہ لایا چشمِ دریا بار کو
دامنِ صحرا بھی کوسون دامنِ ساحل ہوا

دل نہ دینا ای اثر بے فیض ہوتی ہین حسین
ماہ کے خرمن سی کسکو فائدہ حاصل ہوا

شیشہ سی کہان بادۂ احمر نے اوٹھایا
جو لطف کہ لب سی ترے ساغر نے اوٹھایا

ہم ہو گئے مرنے پہ سلیمان کے برابر
تابوت بتانِ پری پیکر نے اوٹھایا

عشاق کے آگے جو ہوا یار قد آرا
غل پڑگیا سر فتنۂ محشر نے اوٹھایا

اس عمر دوروزہ مین سبکدوش بہارہنا
کیون بار جہان سر پہ سکندر نے اوٹھایا

سامان تعیش کیلئے چاہیے دولت
عشرت کا مزا کب کسی بی زر نے اوٹھایا

اوس داغ کی صورت بھی نہین لالہ نے دیکھی
ای گل جسے میری دل مضطر نے اوٹھایا

قم کہنے کی حاجت نہوئی اہل لحد کو
مردون کو تیری پانو کی ٹھوکر نے اوٹھایا

انگشت نمائی سے بچی اونکی نزاکت
الزام کمر زلف معنبر نے اوٹھایا

کچھ پوچھیے یوسف سی ذرا اِسکی حقیقت
جو رنج برادر سے برادر نے اوٹھایا

کیا چاندنی چھٹکی مری گھر مین جو شب وصل
چہرہ سی نقاب اوس مہ انور نے اوٹھایا

اب دیکھیے کیا تازہ بلا آتی ہی سر پر
انداز نیا یار کے تیور نے اوٹھایا

کیا محو ترے خال دہن کا ہوا جاکر
دانہ کوئی ابتک نہ کبوتر نے اوٹھایا

مومن کی سوا اور اثر کون اوٹھائے
جو رنج علی کیلئے بوذر نے اوٹھایا

خنجر سفاک پر جوہر عیان ہوجائیگا
اپنی جان بازی کا جسدم امتحان ہوجائیگا

آہ سوزان کا اگر بالا دھوان ہوجائیگا
آسمان اک اور زیر آسمان ہوجائیگا

بیکہے راز نہان سب پر عیان ہوجائیگا
پردۂ دل آہ عارض سی کتان ہوجائیگا

کچھ سمجھ کر اوس مہِ خوبی سے کی تھی دوستی
یہ نہ سمجھے تھے کہ دشمن آسمان ہوجائیگا

بے خبر بیمارِ غم کی ورنہ ای رشکِ مسیح
تیری فرقت مین فراقِ جسم وجان ہوجائیگا

خاک کردیگا مجھے آخر سیہ چشمونکا عشق
جسمِ خاکی گردِ پاے آہوان ہوجائیگا

جب اداسے قتل مجھکو وہ کریگا اے اثر
کشتۂ شمشیرِ حسرت اک جہان ہوجائیگا

عمر بھر کرتا رہا ہی کام جب مزدور کا
زاہدا اجرت طلب خواہان نہو کیون حور کا

جب خیال آیا صنم تیرے رخِ پرنور کا
میری دلپر رشک ہوا موسیٰ کو شمعِ طور کا

ہے یہ نقشہ آتشِ غم سے دلِ محرور کا
جل اوٹھا جب داغ پرچھا ہار کھا کافور کا

بسترِ غم پر یہ نقشہ ہے ترے رنجور کا
پانون پھیلانا بھی اب اوسکو سفر ہے دور کا

عارضِ گردون پہ اک خالِ سیہ بنجاے ماہ
دیکھ لے چہرہ اگر میری شبِ دیجور کا

اوس پری کا ہورہا ہون کسقدر مین محوِ یاد
اپنے دل مین آنہین سکتا تصور حور کا

فکرِ بینائی ہے لازم طالبِ دیدار کو
چاہیے سرمہ مری آنکھونمین کوہِ طور کا

عشق ہی مجھکو خطِ لبہای شکر بار سے
کیا عجب اپنا تنِ لاغر ہو طعمہ مور کا

بعد مردن بھی رہیگا اے صنم تیرا خیال
نالۂ ناقوس ہوگا مجھکو نالہ صور کا

زار و لاغر جب ہی ایسا کیا عجب مرنیکی بعد
مور کھینچے سانس سی لاشہ ترے رنجور کا

اپنے داغِ دل سے محشر میں کرینگے سب گزر
آفتابِ حشر ہو جائیگا تارا دُور کا

ٹھوکریں کھاتی ہیں اہو نمیں کوئی کیونکر کہے
کون سر درویش کا ہی کون ہے فغفور کا

عقدِ پروین پر نہو اے آسمان تو محوِ ناز
یہ تو خوشہ ہے کسیکے باغ کے انگور کا

کیا تمنا ساغرِ مے کی ہو مجھ سرشار کو
ساقیا ہون مست تیری نرگسِ مخمور کا

کوہکن محروم ہو خسرو کو ہو عشرت نصیب
عبرتِ اہلِ وفا ہے عشق بیمقدور کا

کسطرح مانوں کہ انسان فعل میں مختار ہے
فعلِ انسان کا صریحاً فعل ہی مجبور کا

غم نہیں لایا ہے اونکو مہر گریہ وقتِ شام
آئی ہیں وہ دیکھنے ہنسنا چراغِ گور کا

کسقدر اہلِ جہان کو یاوہ گوئی ہے پسند
قولِ لایعنی سے شہرہ ہو گیا منصور کا

مرکے بھی موذی ہوا کرتا ہی ایذا کا سبب
گر کے نکلی شاخ سے دستہ بنا ساطور کا

کیون نہ ہو جابجا بزمِ سخن میں شورِ حشر
کام لیتے ہیں صریرِ کلک سے ہم صور کا

ہمسے لائی مدعی کیا تابِ پیکارِ سخن
جنگِ شاہین سے کرے زہرہ نہیں عصفور کا

خاک اُگائی ہمدم اوسمیں محبت کا شجر
حکم رکھتا ہی دلِ دشمن زمینِ شور کا

نالۂ پیہم اگر لاؤں زبان پر ہجر میں
دم میں کر دوں سینۂ دشمن کو گھر زنبور کا

برقِ حسنِ یار کا جلوہ ہر اک پتھر میں ہے
اے اثرؔ ہرگز نہ کرنا قصد کوہِ طور کا

چاندنی مین دَور ہو جامِ شرابِ ناب کا
ہے غنیمت ساقیا عالم شبِ مہتاب کا

آتشِ فرقت مین جلنا اس دلِ بیتاب کا
اسطرح ہے جیسے ہونا آگ پر سیماب کا

گر تری بالی کی مچھلی کا پڑے دریا مین عکس
موج مین ہو جاے عالم ماہیِ بی آب کا

کسکو آے نیند میرے نالۂ شبگیر سی
ہر ستارہ مین ہی نقشہ دیدۂ بیخواب کا

جوششِ غم مین چلی آتی ہین بیتابانہ اشک
چشم گریا مین ہی عالم معدنِ سیماب کا

یاد دلواتا ہے مجھکو نالۂ شبگیر ہجر
بولنا دریا کنارے رات کو سرخاب کا

سرکشونکی عاجزی ویسی ہی جیسے ای اثر
پانو پر دیوار کے سر مارنا سیلاب کا

کہون گر بزمِ جانان مین فسانہ سوزشِ دل کا
زبان مین صاف عالم ہو زبانِ شمعِ محفل کا

تصور ہر گھڑی رہتا ہی کس لیلیٰ شمایل کا
جو اپنے دل کا پردہ بن گیا ہی پردہ محمل کا

نشانہ ہو گیا ہی ناوکِ مژگانِ قاتل کا
نہ کیونکر طایرِ دلمین ہو عالم مرغِ بسمل کا

لکھون گر وصفِ تیغِ ابروے خونخوار قاتل کا
دکھای طایرِ مضمون تڑپنا مرغِ بسمل کا

فریب او دل نہ کھا شیرین زبانی پہ قاتل کا
اثر اوسکی لبِ شیرین مین ہی زہرِ ہلاہل کا

نکلکر دشتِ غفلت سی تماشا دیکھای مجنون
جنون انگیز ان روزون ہے صحرا وحشتِ دل کا

چھری ہاتھونسی اپنی پھیر دے غیرونکی گردن پر
تماشا تیری محفل مین ہو قاتل رقصِ بسمل کا

کہان اب ضعف سے طاقت کہ جاؤن کوی جانان تک
اوٹھانا اک قدم کا مجھکو طے کرنا ہی منزل کا

زمین بھی مرغ بسمل کیطرح ہر دم تڑپتی ہے
یہی قاصد نشان ہی کوچہ خونریز قاتل کا

عبث اپنی تجلی پر ہی نازان وادی ایمن
ہر اک ذرہ ہی رشک طور موسی وادی دل کا

اثر صورت رہائی کی نہین دشمن کی پھندے سے
مگر مشکلکشا عقدہ کرین حل میری مشکل کا

فتنہ زا اوس سی جو تیرا گیسوے پرخم ہوا
دست شانہ ای مسیحا پنجہ مریم ہوا

کسقدر ساقی تری فرقت سی دل کو غم ہوا
جام مے اپنی نظر مین دیدہ پر نم ہوا

زاہدا ابرونگون سر چشم ساقی ہی نہین
میکدہ کی روبرو سجدہ مین کعبہ خم ہوا

شب جو وہ خورشید رو آیا نظر بالای بام
ایک عالم کو گمان نیر اعظم ہوا

تو بھی ہو جا واعظا جا کر گدای میکدہ
جام مے جسکو دیا پیر مغان نے جم ہوا

عین مستی مین بھی واعظ دل مرا غافل نہین
جب لگایا جام مے منہ سی خیال جم ہوا

کر دیا ہی کسقدر لاغر جنون نی جسم کو
طوق گردن ای پری وہ حلقہ خاتم ہوا

روی آتشناک کا کسکے ہوا سودا اثر
داغ سوزان دلمین رشک نیر اعظم ہوا

غم نہ کھا مکر عدو سے گر تجھے پہنچے گزند
مبتلای کید شیطان اے اثر آدم ہوا

جوشِ وحشت مین ہراک کام کو آسان سمجھا
دامنِ دشت کو مین اپنا گریبان سمجھا

شکل تکلیف کو بھی عیش کا سامان سمجھا
داغ ہای تنِ سوزان کو چراغان سمجھا

مرگ نے کشمکشِ رنج سے راحت بخشی
ہے بجا گور سیہ کو جو شبستان سمجھا

مجھے دیکھا جو کبھی دیر کبھی مسجد مین
گبر نے گبر مسلمان نے مسلمان سمجھا

جزو وکل دیدۂ وحدت مین ہوئے جب یکسان
دل ہراک ذرّہ کو خورشید درخشان سمجھا

بعد مردن بھی رہا کوچۂ جانان کا خیال
ہمنے رضوان کو درِ یار کا دربان سمجھا

وسعتِ شوق جہانگردیِ وحشت مت پوچھ
دشت کو بھی مرا دل گوشۂ زندان سمجھا

دلِ مجروح ہے کس درجہ حریصِ آزار
دستِ قاتل کو جو دیکھا تو نمکدان سمجھا

بحقیقت نظر آئی جو بقاے موہوم
اپنی ہستی کو عدم کا سر و سامان سمجھا

گلرخون کی لکھے اوصاف یہانتک اشرف
جسنے دیکھا مری دیوان کو گلستان سمجھا

چنگا نہو مسیح سے بیمار عشق کا
کیا درد لا علاج ہے آزار عشق کا

سن لو تو یہ جرم خدا کو بھی ہے پسند
کب قابلِ سزا ہے گنہگار عشق کا

ہم خاکیون کے سر پہ یہ بارِ گران گرا
روحانیون سے جب نہ اٹھا بار عشق کا

دل دیکھیے قید رنج سے آزاد ہو گیا
چھوٹا جہان کی غم سے گرفتار عشق کا

ٹھنڈے ہی پڑے ہین جتنے خریدار حسن تھے
دم سے ہماری گرم تھا بازار عشق کا

تو ہی بتا کہ کچھ تجھے راحت نصیب ہے
ای دل ہوا ہی جب سی طلبگار عشق کا

آنکھین زبان ہین حال دلِ زار کے لئے
لب ہی سی کچھ ضرور ہے اظہار عشق کا

دونون جہان کی رنج والم کا ہی نام عشق
ای داغ نام لیجیو زنہار عشق کا

ہر سر نہین جو بارِ محبت اوٹھا سکے
ہر دل نہین بنا ہی سزاوار عشق کا

ہر دم ہمارے دل سی رہی گلرخونکو چھیڑ
خون آرزو کا کرتا رہا خار عشق کا

زاہد خدا و عشق کا مفہوم ایک ہے
مذہب مین اپنے کفر ہے انکار عشق کا

آنکھونسی خون جو آتا ہی آنسو کیساتھ ساتھ
کاری لگا ہے دلپہ **اثر** وار عشق کا

شوق لیلیٰ دلِ مجنون مین جو کامل ہوتا
ای مہِ حسن کتان پردہ محمل ہوتا

زاہدا پاس جو وہ حور شمائل ہوتا
لطف جنت مجھے دنیا ہی مین حاصل ہوتا

کیون کسی زہرہ شمائل پہ مین مائل ہوتا
ہون فرشتہ کہ اسیر چہِ بابل ہوتا

تہِ خنجر جو طپان مین دمِ بسمل ہوتا
حشر مین محضر خون دامنِ قاتل ہوتا

جوش وحشت مین جو مین گریہ پہ مائل ہوتا
دامنِ دشت جنون دامنِ ساحل ہوتا

مرنیوالا تھا مین ای خضر غمِ جانان مین
آبِ حیوان بھی مجھے زہر ہلاہل ہوتا

لذتِ عشق سے انکار نہ رکھتا نادان
منہ مین ناصح کی اگر جای زبانِ دل ہوتا

مژدۂ مرگ اگر یاس نہ دیتی مجھکو
ہون وہ بیمار کہ جینا مجھے مشکل ہوتا

تیری بیداد سے ای بت کوئی نقصان نہوا
ہم خدا تک نہ پہونچتے جو تو عادل ہوتا

ذبح صیاد نکرتا تو خزان کے آتے
رنگ بربادیٔ گل خون عنادل ہوتا

شکل میری شبِ فرقت کی جو دیکھی ہوتی
ماہ کامل سیر رخسار فلک تل ہوتا

خیر گزری نہ ہوئی مہر و وفا تم مین ہتو
ورنہ کوئی نہین اللہ کا قائل ہوتا

تیری چہرے کی صفا اور کہان آئینہ
منہ کی کھاتا جو ترے منہ کے مقابل ہوتا

دشت کی سیر تجھے قیس میسر آئی ہے
ہوتا زندان مین تو پابند سلاسل ہوتا

وہ اگر لکھتے بھی مضمون عنایت کوئی
کچھ نہ کچھ ذکر عدو نامہ مین شامل ہوتا

مرگیا تیری ہوا مین جو اثر خوب ہوا
آخر اک روز تو اے گل وہ تہ گل ہوتا

غم اوٹھانے سے عشق کم نہوا
کارگر غیر کا ستم نہوا

غیر کب موردِ کرم نہوا
ہم پہ کس دم ترا ستم نہوا

اپنے مرنے کا غم نہین مجھکو
غم یہی ہے کہ تجھکو غم نہوا

سنگدل کو نہین ہے عشق سے کام
شیخ دیوانۂ صنم نہوا

جام جم ہے **اثر** ترا دیوان
پھر نہ کہنا کہ جام جم نہوا

فرشتون نے شرف کیا کیا نہ پایا
مگر انسان کا رتبہ نہ پایا

اونھین پایا مگر تنہا نہ پایا
جو یون پایا تو کیا پایا نہ پایا

جسے دیکھا ترا سرشار دیکھا
جسے پایا ترا دیوانہ پایا

وہ زخمی خنجرِ غم کا ہون قاتل
کہ زخمِ دل کو بھی ہنستا نہ پایا

ہجومِ غم سے اپنی آہ دل نے
زبان تک آنیکا رستا نہ پایا

تری تصویر سے یوسف کی تصویر
ملائی پر ترا نقشہ نہ پایا

نہین ایسا کوئی دارِ عمل ہین
کہ جس نے یان کیا اپنا نہ پایا

گیا کن پانون اے عہدِ جوانی
ترا کوئی نشانِ پا نہ پایا

جب آئے لوٹکر دشمن کے گھر سے
وہ تھے جیسے اُنھین ویسا نہ پایا

ہزار افسوس اے غنچہ کہ تو نے
دہن پایا مگر گویا نہ پایا

خیالِ دامن قاتل نے رُوکا
مزا ہم نے تڑپنے کا نہ پایا

نہ کچھ پوچھو خدائی کی ہین جھوٹے
بتون مین ایک کو سچا نہ پایا

مری بیتابیان سُنکر شبِ وصل
عدو نے بھی قرار اصلا نہ پایا

ملے رنج والم حرمان وحسرت
محبت کرکے ہمنے کیا نہ پایا

کمالِ حسن عارض کی مقابل
مہ کامل کو بھی پورا نہ پایا

رہائی پاکے. بلبل نی چمن مین
جہان تھا آشیان تنکا نہ پایا

الٰہی کیا مری گم گشتگی ہے
نہ پایا تو سراغ اپنا نہ پایا

خدا کیواسطے قاصد یہ بتلا
مرا خط اوسنے پایا یا نہ پایا

فلک سی کچھ نہ تھی ملنے کی امید
یہ کیا کم ہے کہ غم تھوڑا نہ پایا

غلط پردازیان ہین شاعرون کی
دہانِ یار کو عنقا نہ پایا

بہت بازارِ عالم مین پھرے ہم
کہین بھی بے ضرر سودا نہ پایا

خدا کہکر پکارین بیخودی مین
بتو ہمنے تمھین اتنا نہ پایا

جسے دیکھا اوسے دیکھا پرایا
جسے پایا اوسے اپنا نہ پایا

جگر کے واسطے جیسا کہ دل ہے
کسی نے ایسا ہمسایہ نہ پایا

جلی اے شمع لیکن تو نی کچھ بھی
مزا سوزِ محبت کا نہ پایا

نہین ملتی سبھی نعمت خدا کی
مسیحا نے ید بیضا نہ پایا

رہے محشر مین سر پر اوسکا سایہ
کہ جسکے جسم نے سایہ نہ پایا

بہت ہشیار سنتے تھے اثر کو

ہمخواب [illegible] تابان نہوا تھا
ایسا تو ستم اے سبِ ہجران نہوا تھا

ای عشق تو جب [illegible] سلسلہ جنبان نہوا تھا
دل معتقدِ گیسوئے جانان نہوا تھا

کیا رد زحرا [illegible] سے جنت
زاہد کیطرح مین تو مسلمان نہوا تھا

کہنے سے عدو [illegible] بنا دشمنِ جانی
پہلے تو کبھی جان کا خواہان نہوا تھا

ای عشق [illegible] خانہ دلمین
اس گھر مین ابھی تک کوئی مہمان نہوا تھا

وو رات [illegible] داغ جگر دیکھنے آئے
ایسا تو کبھی لطفِ چراغان نہوا تھا

ہے شور زمانہ [illegible] زخم جگر کا
یون صرف نمکدان پہ نمکدان نہوا تھا

جیسا [illegible] ہوا خانۂ دل عشق مین برباد
یون گھر کسی کمبخت کا ویران نہوا تھا

ای چرخ بڑی [illegible] جان پہ گزری
گریہ سی مرے نوح کا طوفان نہوا تھا

کیا داغ محبت [illegible] خبر تھی
جب مصر مین وار دمہِ کنعان نہوا تھا

سر توڑ کے دشمن کو تری گھر سے نکالا
فرہاد سے یہ کام نمایان نہوا تھا

اے رشک [illegible] ترا دیوانہ ازل سے
اوسوقت سلیمان بھی سلیمان نہوا تھا

یون آپ کیا [illegible] پہ انکار
گویا کہ کبھی وصل کا پیمان نہوا تھا

اشکو نیہ مرے [illegible] ہوا جوش
زاہد ابھی تر گوشۂ دامان نہوا تھا

کیا عذر مرے قتل مین لاتا وہ ستمگر
جو اپنے گناہون سے پشیمان نہوا تھا

اللہ کرے خیر برا وقت ہے اے دل
وہ دشمن جان دشمن ایمان نہوا تھا

کیون چارہ گرو کھینچ لیا جلد جگر سے
تر خون مین ابھی یار کا پیکان نہوا تھا

آوارۂ وحشت تھا مین اوسوقت کہ ابھی قیس
آباد غزالون سے بیابان نہوا تھا

تھا کافرِ بدکیش **اثر** پوچھتے کیا ہو
کہنے کو مسلمان تھا مسلمان نہوا تھا

دم بھر کا بھی آرام مقدر نہوا تھا
ہم پر وہ ستم [illegible] کسی پر نہوا تھا

جب تک کرمِ ساقیِ کوثر نہوا تھا
ساغر مین مرے بادۂ اطہر نہوا تھا

کیا جانین لکھا کرتے تھے کیا کاتبِ اعمال
دنیا مین تو یارب کوئی محشر نہوا تھا

جو حرص کے بندے ہین غنی ہو نہین سکتے
قارون بد انجام تونگر نہوا تھا

جنت کے مزے کیون نہون تعذیب کے اسباب
زاہد کو تو معشوق کا خوگر نہوا تھا

خمخانے کئے کسنے تہی قاضیِ محشر؟
اک جام بھی مجھکو تو میسر نہوا تھا

جز خضرِ تمنا دلِ وحشی کو ہمارے
صحرائے طلب مین کوئی رہبر نہوا تھا

ناچیز کو افتاد بنائی ہے گرامی
گوہر بھی کبھی قطرہ تھا گوہر نہوا تھا

کیون مجھ سے وفادار سے بدظن ہوا صیاد
اک پر بھی قفس سے کبھی باہر نہوا تھا

ای داورِ محشر تری احسان کی صدقے
واعظ کا بیان کچھ ہمین باور نہوا تھا

ای تاجورو تاجورِ عرصۂ گیتی
دارا نہوا تھا کہ سکندر نہوا تھا

کیون شکوۂ تکلیف اثر لائے زبان پر
آرام کی خاطر دلِ مضطر نہوا تھا

## باے موحدہ

دل مین زاہد کی بھری ہی ہوسِ جامِ شراب
بوالہوس کہئے اوسے یا مگسِ جامِ شراب

محتسب توڑ نہ یون شیشۂ دل رندونکا
ہونگے آخر یہی فریادرسِ جامِ شراب

تیزیٔ دور کو ہمیز ہے موجِ بادہ
بزم مین پھرتا ہے چکّر فرسِ جامِ شراب

ساقیا توبہ سے اب توبہ لگائین کرنے
فصلِ گل آئی ہوئی پھر ہوسِ جامِ شراب

میکشو چاٹ نہ زاہد کو دلا دے مے کی
ہے تُنک ظرف بنیگا مگسِ جامِ شراب

ساقیا رند بلانوش ہون پی جاؤنگا
دُرد ہو یا کہ ہو خاشاک و خسِ جامِ شراب

قافلہ رندونکا جاتا ہے پئے سیرِ چمن
بانگ زن کیون نہین ہوتا جرسِ جامِ شراب

موج می دام ہی ڈر اُس سی تو ای طایرِ دل
نرہا ہو کبھی بندِ قفسِ جامِ شراب

محتسب راہزنِ قافلۂ عیش ہوا
نہین آتی جو صدای جرسِ جامِ شراب

یار می پینے کو کہتا ہے پس و پیش نکر
ای اثر خوب نہین پیش و پس جام شراب

آپ کیون ہم سی ہین خفا صاحب
کچھ تو فرمائی خطا صاحب

تاب لائے دل حزین کب تک
ہے ستم کی بھی انتہا صاحب

خون دل جم گیا ہے عاشق کا
نہین ہاتھون مین یہ حنا صاحب

سنتے ہی میرے نالۂ دل سوز
ہو گئے کیون چراغ پا صاحب

سمجھین تب آپ قدر عاشق کی
جب کسیکے ہون مبتلا صاحب

رنج کیا کیا نہین اُٹھائے ہین
آپ نی کیا اُٹھا رکھا صاحب

رو برو میرے کس غرض سی آپ
ذکر کرتے ہین غیر کا صاحب

ہم نے کب غیر کی شکایت کی
ہمین غیرت نہین ہی کیا صاحب

ہم نہ ہوتے تو کیا برا ہوتا
کیون بنایا ہمین خدا صاحب

غیر سے بھی نہین غرض تمکو
تم ہو مطلب کے آشنا صاحب

غیر اچھا ہزار بار اچھا
خیر ہم ہی بُرے بھلا صاحب

مر نہ جاتا اثر تو کیا کرتا
غیر سا بیحیا نہ تھا صاحب

عبث ہی یہ شورِ سلامت سلامت ‌ ‌ سلامت رہا کون حضرت سلامت

نہین کوئی پروا اگر جان جائے ‌ ‌ ولیکن رہے جگ مین عزت سلامت

بتونسے ہے زینت زمین و زمان کو ‌ ‌ الٰہی رہین تا قیامت سلامت

عدو کیلیے ہر گھڑی کی خلش ہے ‌ ‌ رہی ہم سے اونکی عداوت سلامت

گئے بھول بندی کی سب خدمتونکو ‌ ‌ ہمارے خداوند نعمت سلامت

زمانہ کی نعمت اگر ہے تو کیا ہے ‌ ‌ رہی جب انسان کی صحت سلامت

نہین کوئی پروا اثر بے زری کی
ہے جبتک قناعت کی دولت سلامت

کسیکا دل کو رہا انتظار ساری رات ‌ ‌ گھڑی کو دیکھا کیے بار بار ساری رات

تڑپ تڑپ کی تمنا مین کروٹین بدلین ‌ ‌ نہ پایا دل نی ہمارے قرار ساری رات

خیال شمع رخِ یار مین جلے تا صبح ‌ ‌ لیا قرار نہ پروانہ وار ساری رات

اُدھر تو شمع بھی گریان اِدھر تھی ہم گریان ‌ ‌ اسیطرح پہ رہے اشکبار ساری رات

نپوچھ سوز جدائی کو مجھسے ای ہمدم ‌ ‌ جلا کیا یہ دل داغدار ساری رات

تصورِ گلِ عارض مین نیند کب آئی | کھٹکتا رہگیا آنکھون مین خار ساری رات
خیالِ زلفِ سیہ مین بہاکئے آنسو | بندھا رہا سیہ روئی کا تار ساری رات

نہ پوچھ ہم سے اثرؔ رات کسطرح کاٹی
عجب طرح کا رہا انتشار ساری رات

ہے ازل ہی سے دلِ وحشت زدہ شیدائے دوست | تا قیامت سر سے جانیکا نہین سودائے دوست
یا تھی ہم راحت گزینِ بسترِ دیبائے دوست | یا نصیب عیش دشمن ہوگئین شبہائے دوست
عرش اعظم کیا ہے پیشِ رتبۂ والائے دوست | دل جسے کہتے ہین اہلِ دل وہی ہے جائے دوست
غم نہین گر کشتۂ دشمن کرے تو اے فلک | خاک ہو کر بھی ہمین ہنا ہے زیرِ پائے دوست
آشنائے لب کرون کیون راز غمہائے نہان | اپنی حالِ دل سے واقف ہے دلِ دانائے دوست
تو جو واعظ خوبیٔ طوبیٰ بیان کرنے لگا | پھر گیا اپنی نظر مین قامتِ بالائے دوست
جسطرف چاہے نگاہِ شوق نظارہ کرے | شش جہت مین ہے عیان حسنِ جہان آرائے دوست
بار پایا آج کیا تو نے حریمِ یار مین | تجھسے آتی ہے صبا بوئے روان افزائے دوست
بلبلِ دل فرطِ حسرت سے نہ کیون نالان رہے | برگِ گل سے بھی سوا خوشرنگ ہے لبہائے دوست
خانۂ سینہ مین دل کیونکر نہ غم سے بیٹھ جائے | جب سرِ محفل عدو کو شوق سے بٹھلائے دوست
بزمِ شاہانہ مین اپنا بار پانا تھا محال | ہم گدا کسطرح ہوتے قابلِ پروائے دوست

یہ صفای آدمی کے جسم مین ہوتی نہین
نور کی سانچے مین کیا ڈھالی گئی اعضای دوست

شاد کیا ہون رشک سے ہی اپنی مرجانیکی بات
مرگ دشمن پر وہ فرمای زبان سی ہای دوست

عاشقِ سرباز کو ہوتی نہین پروای جان
سرکٹا دون شوق سی پاؤن اگر ایمای دوست

روح پر اس سے زیادہ ہو نہین سکتا عذاب
ہمرہِ دشمن جو مدفن پر گزر فرمای دوست

دیدۂ باطن سی گھر بیٹھے تماشا کیجیے
پردۂ دل مین نہان ہی چہرۂ زیبای دوست

آسمان ہی آئینہ جس مین بشکلِ آفتاب
پرتو افگن ہی جمالِ چہرۂ زیبای دوست

چشم نظارہ ہوی ہی دکشِ صد آئینہ
ہے تماشا گاہ حیرت چہرۂ زیبای دوست

دار کا طالب نہونا ای اثر روزِ جزا
کچھ تو لازم ہے خیالِ عزتِ فردای دوست

## ثاے مثلثہ

مجھ پہ ہے آپکا عتاب عبث
یہ جفائین ہین ای جناب عبث

آتشِ روی یار پر ہم نے
اپنے دل کو کیا کباب عبث

فائدہ کیا ہے بیقراری سے
دل کو رہتا ہے اضطراب عبث

عشق بیگانگی کا دشمن ہے
مجھسے کرتے ہین وہ حجاب عبث

نہین آنیکی نیند ہجر کی شب
آنکھین کرتی ہین میل خواب عبث

اپنے رونے پہ یار ہنستا ہے
دیدے رکھتے ہین ہم پُرآب عبث

پھنسکے گیسو مین اے دلِ نادان
اب تو کھاتا ہے پیچ وتاب عبث

کیا عدم مین کوئی تماشا ہے
روز جاتے ہین شیخ وشاب عبث

سمجھے پیری مین یہ کہ صد افسوس
ہم نے ضایع کیا شباب عبث

زاہدون کو پڑے گا مے سے کام
آج ہے اونکو اجتناب عبث

غیبتِ مے کشان سے اے واعظ
سر یہ لیتا ہے تو عذاب عبث

منتخب ہین ہمارے سب اشعار
لوگ کرتے ہین انتخاب عبث

ارد گرد اوسکے گھر کے آپ اثر
پھرتے ہین خستہ وخراب عبث

## جیم عربی

کس شعلہ رو کی عشق مین ہون اشکبار آج
آنسو نکل رہے ہین برنگِ شرار آج

اوس گل کی ہجر مین جو ہون خونابہ بار آج
ہی آب آب شرم سے ابرِ بہار آج

مدفن کی سمت آتا ہی وہ شہسوار آج
پہونچے گا آسمان کو میرا غبار آج

تیر نگاہ کسنے کئے دل کے پار آج
آلودہ خون سے ہے مژۂ اشکبار آج

آنکھوں میں اشک آتے ہیں یان بار بار آج
اونکو ہے وان عدو کا مگر انتظار آج

رقصان ہے بزم شوق مین طاؤس وار آج
جوبن دکھا رہا ہے دل و اعذار آج

آتی ہے بوی مشک ہے ہر دم دماغ مین
ہے کیا نسیم شانہ کشِ زلفِ یار آج

ساقی علی الحساب چلے ساغر شراب
ہے روز میکشی نہین ورزِ شمار آج

پہونچا دے میری خاک صبا کوی یار تک
لیجا اُڑا کے ساتھ یہ مشتِ غبار آج

رنگ جہان کو ایک طرح پر نہین قرار
گلشن مین گل خزان ہے اگر ہے بہار آج

دولت کیے ساتھ لیگئے تشریف آشنا
افلاس مین نہین ہے کوئی دوستدار آج

کی ہے جو تیز آتشِ حسرت کو شوق نے
ہے التہاب مین نفسِ شعلہ بار آج

محشر مین ہم خدا سے کرینگے یہ التجا
وہ بت نہو ہمارے لیے شرمسار آج

وہ آفتاب شام سے ہے مائل شراب
ساقی فلک سے ساغرِ مہ کو اوتار آج

شاید وہ آکے پھولونکی چادر چڑھائینگے
خندان برنگ گل ہے چراغ مزار آج

کیا تمکو انتظار کسیکا ہے اے اثر
در کی طرف جو دیکھتے ہو بار بار آج

چشم ساقی کر رہی ہے گردشِ مستانہ آج
میکشو ہرگز نہو منت کشِ پیمانہ آج

ہی شب مہتاب مین ساقی مہوش جلوہ گر
پای توبہ کر رہا ہے لغزشِ مستانہ آج

قصر و ایوان جنکے دم سی کل تلک آباد تھی
ق
اونکی مسکن کی لئی ہے گوشۂ ویرانہ آج

مینے دیکھا تھا جنھین افسانہ سنتے وقتِ خواب
اپنی کانون سی اونھین کا سنتے ہین افسانہ آج

ای پری زلفِ مسلسل مین مسلسل کر اوسے
توڑتا ہی دوہری زنجیرین ترا دیوانہ آج

عشق کو بندی نہین رکھتے کسی مذہب سے کام
داخلِ کعبہ تھی کل ہین ساکنِ بتخانہ آج

جب زمانہ پھر گیا احباب دنیا پھر گئے
کل وہی جو آشنا تھی ہو گئی بیگانہ آج

تو جو ہی رونق فروزِ بزم ای رشکِ قمر
شمع کی پروا نہین رکھتا کوئی پروانہ آج

ایک مدت پر اثر وہ بت ہوا ہی مہربان
جا کی مسجد مین ادا کر سجدۂ شکرانہ آج

## حاے حطی

جس گلی مین گئے صبا کیطرح
اب وہان ہم ہین نقش پا کیطرح

کیون نہ پہونچی وہان صدا کیطرح
غیر ہے نالہ رسا کیطرح

چاہیے ہو جفا جفا کیطرح
نہ کہ جورِ وفا نما کیطرح

زندگی ہے حباب کیصورت
جسم مین جان ہی ہوا کیطرح

غیر لایا ہے وصل کا پیغام — ہے وفا بھی تری جفا کیطرح

اسمین بھی کچھ ضرر ہے ای واعظ — ہم جو پیتے ہین مے دوا کیطرح

زلف اُس آفتِ زمانہ کی — دل کے پیچھے پڑی بلا کیطرح

اوسنے وعدونسے کیا نکالی ہی — کرم صبر آزما کیطرح

جبکہ تم دل کی مدعا ٹھہرے — دل مین رہتے ہو مدعا کیطرح

زندہ درگور ہو رہا ہون مین — ہے بقا بھی مری فنا کیطرح

وادئی تشنگانِ عشق نہ پوچھ — ہے یہ بے آب کربلا کیطرح

کشتئ فقر کے سوار ہین ہم — ناخدا اپنا ہے خدا کیطرح

تیری محفل مین کیون نہ مر جاتے — تھا عدو بھی وہان قضا کیطرح

دونون جانب وجود کی ہی عدم — ابتدا بھی ہے انتہا کیطرح

یون تو دیکھے بہت ادا والی — ہے نرالی تری ادا کیطرح

کیون نہ نرگس پہ میری آنکھ پڑے — ہے تری چشم سرمہ سا کیطرح

عمر بھر کاروانِ عمر کے ساتھ — دلِ نالان رہا درا کیطرح

تم پہ عاشق کیون نہ مر جائین — ہے تمھاری ادا قضا کیطرح

پیشِ اغیار تیری آنکھو مین — چھپکے رہتے ہین ہم حیا کیطرح

کشتۂ عشق بوتراب ہون مین
خاک اپنی ہے کیمیا کیطرح

رنج کش غمزدہ ستم دیدہ
کون ہے تیرے مبتلا کیطرح

تیرے بیمار غم کے حق مین دوا
بے اثر ہے مری دعا کیطرح

آسمان تیری در کا سایل ہے
ماہ ہے کاسۂ گدا کیطرح

اے بتو کبر کرتے ہو بیکار
کبر سے ہوگے کبریا کیطرح

بیدلی ہے فراغ غم کا سبب
ہے جفا بھی مجھے وفا کیطرح

کسوتِ گل کو چاک کرتی ہے
کیا غضب ہی تری قبا کیطرح

غیر بھی چشم اہل وحدت مین
نظر آتا ہے آشنا کیطرح

خاکساری ہے نسخۂ اکسیر
بندگی بھی ہے کیمیا کیطرح

کوئی دیکھے کہ رند کیسے ہین
ہین **اثر** یون تو پارسا کیطرح

چھٹتا نہین چھوڑائی سی ظالم کسی طرح
اٹکا ہے تجھسے کیا دلِ نادان بُری طرح

پہلو مین آکی بیٹھتے ہو دوست کیطرح
دل لینے کی نکالی ہی تمنے نئی طرح

سمجھا نہ میرے درد کو ظالم کسی طرح
دل کی کہانی اوسکو سنائی کئی طرح

سینہ مین دل ہی قطرۂ سیماب کیطرح
لیتا نہین قرار ذرا بھی کسیطرح

چھوٹا چمن قفس مین پڑی آشیان جلا
بلبل ہوئی اسیر خرابی سبھی طرح

وہ گل کہان چھپا ہی کہ جسکی تلاش مین
آوارہ پھر رہی ہے صبا بھی مری طرح

اہلِ فرنگ نوح کی کشتی بنا ئینگے
روتی رہے جو دیدۂ گریان اسیطرح

حسرت بہت ہی کوچۂ دلدار کی نسیم
پہونچا یہ مشت خاک وہان تک کسیطرح

جب سی لیا ہی تو نے دلِ مضطرب مرا
تو بھی ہی بیقرار ستمگر مری طرح

کیا پوچھتے ہو حال مری دل کا دوستو
تھا جیسا پہلے دشمنِ جان ہے اوسیطرح

ایسا بھی کوئی کرتا ہے اہلِ وفا کیساتھ
تم ہم سے پیش آئی نہایت بُری طرح

معلوم ہو تجھی کہ دلِ خون شدہ ہی کیا
ای ابر رُو کے دیکھ لے دم بھر مری طرح

ق

شاعر کو پیش آئی ہین کیا کیا نہ دقتین
مومن کی ہوتی ہی جو نکالی ہوئی طرح

اوستاد کی غزل پہ غزل کیا کوئی لکھی
دعوی ہمسری نہین مجھکو کسی طرح

شاعر نہین کہ زورِ طبیعت دکھاؤن مین
لکھے دو چار شعر ملی جب کبھی طرح

دنیا سے دور گوشۂ عزلت مین بیٹھکر
اوقات کاٹتا ہون بھلی یا بُری طرح

دشمن نہ ذوق کا ہون نہ ناسخ کا دوست ہون
عادت نہین کہ چھیڑ نکالون کوئی طرح

جھگڑون سی شاعرونکی بیٹھا رہا الگ
شاید نہ صلحِ کُل کوئی ہوگا مری طرح

غالب کو مانتا ہون کہ اوستاد دہر تھا
کافر ہون اسمین ہو جو مجھے شک کسی طرح

لیکن اثرؔ جو دیدۂ حق بین سے دیکھئے
کوئی غزل سرا نہوا میرؔ کی طرح

## خاے معجمہ

اگر ہی لالہ و گل سے جنون گلستان سرخ
ہماری خون کفِ پا سے ہی بیابان سرخ

بہار آئی ہوا چشم خونفشانکو جوش
برنگِ گل ہین مرے جیب سرخ دامان سرخ

خیالِ عارضِ رنگین ہین چشم ہین خونبار
برنگ پنجۂ مرجان ہین مری مژگان سرخ

وہ سرخ پوش پئے سیر بوستان جو گیا
ہر ایک نخل ہوا مثل نخل مرجان سرخ

حنا کا رنگ جمے کسطرح رسائی پاے
برنگ پنجۂ مرجان ہین دستِ جانان سرخ

اثر ترے تنِ رنگین کا جلوہ افگن ہے
لباس سرخ ترا یار ہی دو چندان سرخ

تو اپنے دیدۂ تر سے اثرؔ بہاب خون
بہارِ لالہ و گل سی ہوا گلستان سرخ

## دال مہملہ

مرے گھر وہ آئے ہین مدت کے بعد
سو کس آرزو اور منت کے بعد

مصیبت مین اے دل نہ گھبرائیو
کہ ہوتی ہے راحت مصیبت کی بعد

جدائی ہے کیا ہی عذابِ الیم
قیامت ہی کیا اس قیامت کی بعد

رہا شمع کے گرد دم بھر پتنگ
نہ تھا کچھ بھی جز خاک ساعت کی بعد

خلش کچھ نہ کچھ اونکے دل مین رہی
وہ کیا دوست بنتی عداوت کی بعد

ذرا صبر لازم تھا اے کوہکن ؛
عبث جان دی اتنی محنت کی بعد

ترا عاشقِ زار آخر موا
مگر بیوفا کس اذیت کے بعد

نہو وصل کے بعد فرقت نصیب
خدا دے صعوبت نہ راحت کی بعد

نہین ہمکو معلوم کب وہ گئے
ہوئے ہوش مین اونکی رخصت کی بعد

وہ غیروں سے آخر کنارہ ہوئے
مگر اے اثر کس قباحت کے بعد

ہاے ابتک نہین پھرا قاصد
نہین معلوم کیا ہوا قاصد

شوق کی تازگی نہ کچھ پوچھو
روز درکار ہے نیا قاصد

جو نہ خط کا کبھی جواب لکھے
بھیجون ایسے کی پاس کیا قاصد

کسقدر جلد لایا خط کا جواب
مرحبا تم مرحبا قاصد

ہمنے جو کچھ اوسے لکھا قاصدق
پڑھکے تجھکو سُنا دیا قاصد

وجہ آزردگی بتائیں کیا | بے سبب وہ ہوا خفا قاصد

ای اثرؔ ہم بھی اوسکے ساتھہ چلے
اپنا خط لیکے جب چلا قاصد

تو نے جب میرا خط دیا قاصد | لیکے خط اوسنے کیا کیا قاصد
بے پڑھے پرزے پرزے کر ڈالا | یا ستمگار نے پڑھا قاصد
گر پڑھا پڑھکے رہگیا خاموش | یا مرے حق مین کچھ کہا قاصد
گر کہا کچھ تو غیر کیا بولے | غیر بولے تو بولے کیا قاصد
یہ جو بولے تو پھر وہ کچھ بولا | یا اونہین سنکے چپ رہا قاصد
گر نہین چپ رہا تو پھر تو نے | اوسکو کیا بولکے سنا قاصد
آخر امر کیا مجھے کہکر | اوسنے رخصت تجھے کیا قاصد
ای اثرؔ بات بھی ہو کہنی کی | تو کرے اپنے منہ کو وا قاصد

ہین یہ سب پوچھ مات لا یعنی
کیا کہے وان کا ماجرا قاصد

## رای مہملہ

کھلتی نہین زبان دہنِ یار دیکھکر
چپ ہوگیا ہون عالمِ اسرار دیکھکر

موسیٰ نہ لائے تابِ رخِ یار دیکھکر
نازان ہون اپنی طاقتِ دیدار دیکھکر

سیری ہی نہین نصیب ہمین تیری دید سے
پھر تجھکو دیکھ لیتی ہین ہر بار دیکھکر

ہمراہِ شیخ خوب ہی کعبہ چلے تھے ہم
رستے مین رہگئے درِ خمار دیکھکر

کیا کیا ہوا نہ گرم نگہبانِ قصرِ یار
ٹھہرے ذرا جو سایۂ دیوار دیکھکر

مجنون نے ہمسے دشت مین دامن اٹھالیا
تن کو ہمارے خار سی بھی زار دیکھکر

کہتا ہی کوئی گبر مسلمان کوئی ہمین
گردن مین ساتھ سبحہ کے زنار دیکھکر

کیا آئے مارے خوف کے اٹھتا نہین قدم
لرزان ہی حشر یار کی رفتار دیکھکر

لیتے ہین اپنے ہاتھ مین جب زلفِ یار ہم
کیا پیچ و تاب کھاتی ہین اغیار دیکھکر

کیا کیا مجھے سناتی ہین وہ لن ترانیان
مثلِ کلیم طالبِ دیدار دیکھکر

جوشِ جنون نے راہ کو ہموار کردیا
وحشت بھی دل کو وادیِ پرخار دیکھکر

پھر دل کو ذوقِ لذتِ ایذا ہوا اثر
اوس دلشکن کو درپے آزار دیکھکر

شبِ فرقت بسر کرین کیونکر
نہ کٹے تو سحر کرین کیونکر

اونکی تیغِ نگہ کا مارا ہون
میری جانب نظر کرین کیونکر

کچھ ہم اپنی خبر نہین رکھتے
اونکو اپنی خبر کرین کیونکر

عشق خوبان کا ترک ای ناصح
ہے تو اچھا مگر کرین کیونکر

دل پہ کھینچی ہے یار کی تصویر
اوسپہ ظاہر ہنر کرین کیونکر

تجھکو بھیجین جہان ہو جانکا خوف
کام یہ نامہ بر کرین کیونکر

کچھ گمان اور ہو نہ بلبل کو
آنکھین گلشن مین تر کرین کیونکر

گو ستمگر سہی پہ یار تو ہے
اوسکا شکوہ اثر کرین کیونکر

کیا بتاؤن اثر کہان ہی گھر
جہان رہتا نہین وہان ہی گھر

بلبلو گل سے شوخیان کرلو
آج کمبخت باغبان ہی گھر

کیا یہان کر رہا ہے غربت مین
چل وہان اے اثر جہان ہی گھر

شوریدگی قیس کے عالم پہ نظر کر
لیلی کوئی دن وادی مجنون مین گزر کر

واقف نہ ہوا کوئی کہ کیا ہوتا ہی مرکر
جاتا ہے کہان آدمی دنیا سی گزر کر

نادان تجھے دنیا مین ہمیشہ نہین رہنا
یہ عمر دو روزہ کوئی صورت سی بسر کر

دل ٹکڑے ہوا جاتا ہی پھٹتا ہی کلیجا
للہ زبان بند تو ای مرغ سحر کر

تا دشت کو خونِ کف پا سے کرے گلزار | مجنون کو صبا آمدِ لیلےٰ سی خبر کر

ہم بزمیِ اغیار اثر خوب نہین ہے
ہوتی ہی بری صحبت ناجنس حذر کر

پھر مری دل کو ہوی وحشت بیابان دیکھکر | تلوی کھجلانی لگے خارِ مغیلان دیکھکر
درہم و برہم ہوئی یکسر مرے ہوش و خرد | ای پری پیکر تری زلفِ پریشان دیکھکر
دشت ہی دامن کشیدہ میرے جسمِ زار سی | خار کھاتی ہین مجھے خارِ مغیلان دیکھکر
کشتۂ چشمِ حسینان جانتی ہین سب مجھے | سبزۂ تربت مرا وقفِ غزالان دیکھکر
ابر ہی آیا تری گیسوی شبگون کا خیال | روی روشن یاد آیا ماہ تابان دیکھکر
کچھ لبِ اعجاز سے فرماتو ای رشکِ مسیح | چپ ہین عیسیٰ صورت بیمار ہجران دیکھکر
نقش پردازِ ازل کی دست قدرت چومیے | ایک عالم محو ہے تصویر جانان دیکھکر
وحشتِ دل کا سبب ہے مکر اربابِ جہان | منزلون ہم بھاگتی ہین شکلِ انسان دیکھکر
بیقراری سے نہین پاتا کوئی پہلو قرار | گوہرِ غلطان ہوا ہون تیری دندان دیکھکر
صبر کر تو مصر مین ہونیکو ہی ہر دل عزیز | یوسفِ کنعان نہ گھبرا شکل زندان دیکھکر
بتکدہ ہو کر جو مسجد مین گزر کرتا ہون مین | جانتا ہی گبر مجھکو ہر مسلمان دیکھکر
بل بلا ہی دیدۂ خونناب افشانکی بہار | پانی پانی ہو گیا ابرِ بہاران دیکھکر

کسقدر ہی اپنی دل کو لذتِ ایذا کا شوق
زخمونکی منہ کھل پڑی قاتل نمکدان دیکھکر

ہر صنم کا منہ تکا کرتا ہون شکلِ آئینہ
رہتے ہین حیران مجھے گبر و مسلمان دیکھکر

جذبہ شوقِ شہادت کا اثر ہر رگ مین ہی
سر جھکا جاتا ہی قاتل تیغ بُران دیکھکر

مایۂ ہمدردی جان ہی درونِ اہلِ درد
ہی بجائی ہو جو نالان دلکو نالان دیکھکر

برق دیتی ہی بڑھا دل کی طپش برسات مین
جوش پر رہتی ہین آنکھین زورِ باران دیکھکر

کیون نہین ہوتی تم اپنی زلف سی پریشان حال
پوچھتے ہو مجھے کیا مجھکو پریشان دیکھکر

شام فرقت مین نظر آتی ہین تاری چشمِ غول
آج دل بیتاب ہی وحشت ایسا [illegible] دیکھکر

زخم حسرت دلپہ کھا کر بلبلین بیدم ہوئین
خاک مین گل مل گئے قاتل کا دامان دیکھکر

آرزو لاکھون ہون جس دل مین وہ دل ہو بحرِ خون
رو دیا تقدیر نی مجھکو پر ارمان دیکھکر

کیون نہ ای سرو روان ہو صیدِ دام نقشِ پا
تیر اندازِ روشِ کبکِ خرامان دیکھکر

دشت کو بھاگے تھے ہم مفتون چشمِ یار ہو
اور بھی وحشت بڑھی چشمِ غزالان دیکھکر

ہر روش پر کبک و قمری نی رکھی ہین اپنی دل
پانون رکھنا باغ مین سرو خرامان دیکھکر

کیا سمائیگی نظر مین باغ رضوانکی بہار
ہم کہان جائین الٰہی کوی جانان دیکھکر

آفتابِ حشر کو کہدو کہ ہو ذرہ چند گرم
جاتی ہین محشر مین ہم داغِ عزیزان دیکھکر

ہو نہ بدظن ہم سی ای صیاد جاتی ہی بہار
پھر قفس مین آئینگے سیرِ گلستان دیکھکر

کیا حقیقت ہی عدو کی وہ تو اک روباہ ہی
دُم دباتی ہین ہمین شیر نیستان دیکھکر

تاب کیا لاتا کلام برق دم کی ای اثرؔ
ہو گیا فی النار جا اسد اپنا دیوان دیکھکر

ہے سرو کہان قامت جانان کی برابر
قُمری بھی نہین ہی دلِ نالان کی برابر

کب گل ہی تری عارضِ خندان کی برابر
سنبل بھی نہین زلف پریشان کی برابر

اک رات بھی آرام سی ای ماہ نگزری
سہتے رہی صدمے شب ہجران کے برابر

ای حور لقا میری زیارت کے لئے آ
روضہ ہی مرا روضۂ رضوان کے برابر

ہنس ہنس کے لگائی ہی جو اوس شوخ نی تلوار
ہر زخم بدن ہی گلِ خندان کے برابر

ہی عشق مجھے مصحف رخسار صنم سے
زاہد ہے مرا کفر بھی ایمان کے برابر

ای آتشِ فرقت نفسِ سرد جو کھینچون
ہو موسمِ گرما بھی زمستان کی برابر

درکار ہے شمشیر کرم قتل عدو کو
سیفی کا عمل بھی نہین احسان کی برابر

عشاق کی دل چشم سیہ سے رہی خستہ
کافر نے کئے خون مسلمان کے برابر

قاتل مرے زخمون پہ یہانتک ہو نمک ریز
ہر زخم نمک سی ہو نمکدان کے برابر

کافر ہون اگر ملتی ہو کچھ روح کو راحت
دنیا ہی مرے واسطے زندان کے برابر

منت کش خضر کی حاجت نہین دل کو
لب یار کی ہین چشمہ حیوان کے برابر

سر دینے کو حاضر ہین تری سر کی قسم ہم / ای جان ہمین سر ترا ہی قرآن کی برابر

فردای قیامت سی ڈرون کس لئی زاہد / کیا روز جزا ہی شب ہجران کے برابر

ای گل ہی تیری عزت و توقیر دو روزہ / گلشن مین سمجھ آپ کو مہمان کی برابر

کیا ایسی مسلمان کو مسلمان کہی کوی / جبتک کہ مسلمان نہو سلمان کی برابر

یار اپنا اگر روزن دیوار سے جھانکے / ہر ذرہ بنے مہر درخشان کے برابر

آرام ملا بعد فنا فضل خدا سے / ہے گور سیہ مجھکو شبستان کی برابر

جب داور محشر کو دکھانا ہی رحیمی / زاہد کی ہی طاعت مری عصیان کی برابر

گر جان بھی جائیگی تو ایمان کی کہینگے / ہوئی ہی اثر جان بھی ایمانکے برابر

پڑ گئی شب کیا نظر مہ کی رخ دلدار پر / چاندنی بھی عرش مین تا وقت سحر دیوار پر

قمری ہی عاشق نہین ہی قامت دلدار پر / کبک بھی دیتی ہین جان اوس سرو خوش رفتار پر

ہو دل نادان نہ مایل ابروی خمدار پر / منہ کی کھائی جو گری اس خنجر خونخوار پر

ناتوانی کا ہی احسان میری جسم زار پر / بام پر پہونچا مین چڑھکر سایۂ دیوار پر

شب جو آنکھین پڑ گئی زلف سیاہ یار پر / تار سنبل کا ہوا عالم نگہ کے تار پر

فصل گل مین یہ ہجوم لالہ ای شیرین نہین / داغ خون کوہکن ہین دامن کہسار پر

اوس فرنگن نے ادا کو حالِ دلِ سوزان لکھون
پھر خامہ دی مجھے لاکر جو موسیقار پر

زاہدون کے سر جھکے ہین پھر طاعت ای صنم
طاق کعبہ کا ہے عالم ابروی خمدار پر

مین جو لکھتا ہون غزل اوصافِ چشمِ یار مین
اہلِ تحسین صاد کرتی ہین مری اشعار پر

تیری کوچہ مین جو بیٹھا استراحت کیلئے
سرو ای پھر سایہ چڑھ گیا دیوار پر

ظالمون کو شادمان رکھتا ہی چرخِ ظلم دوست
خندہ ہی آیا نظر ہر دم لبِ سوفار پر

میری مژگان پر نہین یہ اشک ہین تیرے حضور
سامنی خورشید کی لرزان ہی شبنم خار پر

قیس و لیلی کی نہین اب اس زمانے مین تمیز
عاشق و معشوق سب مرتی ہین میری یار پر

چشم کی گردش جو شمشیرِ نگہ کو ہی فسان
باڑھ کی حاجت نہین قاتل تری تلوار پر

کعبہ سجدہ مین ہو جیسے روبروی بتکدہ
ابروی خمدار یون ہی چشمِ مستِ یار پر

بلبلِ شیدا تو اپنی عشق کی تاثیر دیکھ
گل ہنسا کرتی ہین تیرے نالہ ہای زار پر

رفتہ رفتہ خاکسارونکو ہوا کرتا ہی اوج
سایہ چڑھ جاتا نہین اکبارگی دیوار پر

خرمنِ ہستیِ عدا کو جلا دیتا ہون مین
ہے گمانِ برق میری آہِ آتشبار پر

قدردان ہوتا تو کرتا قدردانی سے نثار
آسمان عقدِ ثریا کلکِ گوہربار پر

رات بھر رہتے ہین عاشق چشم کوکب کیطرح
آنکھ کھولا اعتبارِ وعدہ دیدار پر

دیکھ اسی گل پیرہن کیا کیا جوانِ جامہ زیب
ہین گریبان چاک تیری لٹپٹی دستار پر

ہمسے رندونکو جہان ہو حضرت واعظ کا ساتھ
ایسی جنت وار پھینکین خانہ خمار پر

یان ہوا کرتا ہی سودا نقد جانکا ہر گھڑی
فوق ہی تیری گلی کو مصر کے بازار پر

گردشِ ایام سے اے غافلو ڈرتے رہو
اعتماد اصلا نہین اس گنبدِ دوار پر

ہون نوا سنج گلستانِ علیؑ مرتضٰے
فوق ہو مجھکو نہ کیونکر بلبلِ گلزار پر

پاس اپنے ادر کیا ہی جو کردن اونپر نثار
جان و دل قربان ہین آلِ احمدِ مختار پر

دامن اوس ماہِ رسالت کا ہی میری ہاتھ مین
آسمان صدقے ہو جسکے گنبدِ دستار پر

آسرا ہم اور کوئی اے اثر رکھتے نہین
صرف تکیہ ہے جنابِ حیدرِ کرار پر

## راے منقوطہ

وصل کی شب مین ہی یون مرغِ سحر کی آواز
جسطرح ہو ملک الموت کے پر کی آواز

فصلِ گل یاد دلاتا ہے خزانکا موسم
حسرت انگیز ہے اوراقِ شجر کی آواز

شام ہی سے تھا شبِ وصل مین نالان دل بھی
آج آتی نہین کیون مرغِ سحر کی آواز

ابتو پیری مین ہین اسطرح ہمارے نالے
صبحدم جیسے کہ ہو کوس سفر کی آواز

ہاتھ ٹوٹین ترے گھڑیال بجانیوالے
یار پہلو سے اوٹھا سنکے گجر کی آواز

خانہ یار مین کیا غیر ہین سرگرم کلام
آتی ہی خلد سی کیون اہل سقر کی آواز

کب تلک تمکو پکارا کرین یاران عدم
کیا اُدھر کو نہین جاتی ہے ادھر کی آواز

نوک دم بھاگے جو میدان سخن سی اعدا
داد احباب نے دی طبل ظفر کی آواز

تھوڑی شب رہتی ہوئی گرم فغان تھا کوئی
ہو نہو تھی وہ شرربارہ **اثر** کی آواز

## سین مہملہ

جب نسیم صبح کہتی ہی کہ ای مرغ قفس
جوش پر فیض بہاری ہی چمن مین اس برس

کیا تمنا سیر گلشن کی تری جی مین نہین
کیا تری دلمین نہین ہوتی رہائی کی ہوس

اوس سے تب و کریہ کہتا ہون کہ ای باد صبا
ہون گرفتار قفس چلتا نہین کچھ اپنا بس

دور از گلشن فتادہ در ہوای دید گُل
دست حسرت لحظہ لحظہ میزنم ہمچو مگس

ہر دم و ہر لحظہ گریہ میکنم در شوق اُو
اشک غم از چشم تر جاری ست چون رود ارس

جب قلق بڑھتا ہی اپنی دل کو یہ کہتا ہون مین
سیر گلشن کے لیے اتنا نہ ای نادان ترس

پا نہادن در رہ پرخار حسرت ابلہی ست
چون بداماں گل مطلب نباشد دسترس

بیکسی مین جز تحمل اور کچھ چارہ نہین
فایدہ فریاد سی کیا جب نہو فریادرس

ہی اسیری مین اثر وردِ زبانِ قول رند
دل گرفتہ ہون مجھے یکسان ہی گلزار و قفس

یار کیونکر نرہے غیر دل آزار کے پاس
گل کو فطرت نے جگہہ دی ہی سر خار کی پاس

ہے زحل چہرۂ مہتاب کا پہلو دابے
نقطۂ خال ہی یا عارضِ دلدار کی پاس

دیکھکر مایلِ بیداد تجھے اے ظالم
عذر کوئی نرہا تیرے گنہگار کی پاس

ہین جو خورشید قیامت کی نموئی روزن
سایہ دیکھا نہ کبھی یار کی دیوار کی پاس

جان دیدیگا پھڑک کر ہوسِ گلشن مین
پھول صیاد نرکھ مرغ گرفتار کے پاس

ہم سی آزردہ تم ای شیخ و برہمن کیون ہو
دیکھ لو سبحہ بھی گردن مین ہی زنار کی پاس

اوڑتی ناگن کا گمان ہوتا ہی ڈر جاتا ہون
زلف آئی ہی ہوا سی جو رخِ یار کی پاس

مذہبِ عشق مین تخصیص نہین صحبت کی
کبھی زاہد کی قرین ہون کبھی میخوار کی پاس

کس خرابی سی اگر پہونچے بھی گرتی پڑتے
گر پڑے صورتِ دیوار درِ یار کی پاس

جب مری پاس نہین میری لئی ہی یکسان
ساتھ دشمن کی ہون آپ کہ دوچار کی پاس

ق

حرکت مین ہی رگِ شوق شہادت میری
سر جھکائی جو کھڑا ہون تری تلوار کی پاس

قتل مین دیر نکر کھینچ کمر سے تلوار
یا مجھے بھیجدے جلاد جفا کار کی پاس

چشم بیمار کسیکی جو اثر یاد آئی

ہم اعادت کو گئے نرگس بیمار کی پاس

ہاتھوں مین تری ہاتھ لین اغیار صد افسوس
حسرت سی ملین ہاتھ ہم ای یار صد افسوس

تو مجھ سی رہا برسرِ انکار صد افسوس
نکلی نہ تمنائے دلِ زار صد افسوس

عیسیٰ بھی مداوا کے لئے آئی فلک سے
تو بھی نہ جیا ہجر کا بیمار صد افسوس

کیا ہوتا اگر غیر کو ہمراہ نہ لاتے
تم آئے مری دید کو بیکار صد افسوس

کس شوق سی ہم سر کو جھکائے رہی قاتل
نکلی نہ کمر سے تری تلوار صد افسوس

جس سے کہ کہین اہلِ جہان تمکو ستمگر
تم کام وہی کرتے ہو ہر بار صد افسوس

اغیار کی خاطر وہ ستمگار ہمیشہ
رہتا ہی مری درپے آزار صد افسوس

لگ جای نہ ٹھوکر کہین دشمن کی لحد کو
ای یار بری ہی تری رفتار صد افسوس

کھڑکی سے ذرا دیکھ اثر مر گیا شاید
اک لاش پڑی ہی پسِ دیوار صد افسوس

## شین معجمہ

نہین کچھ غم تو تم ہو جو ناخوش
تمہاری ناخوشی مین ہی خدا خوش

خدا آباد رکھے ای شہِ حسن
بہت تونے فقیرونکو کیا خوش

فقیری بھیس آخر کام آیا ؛ صدا سنکر ہماری وہ ہوا خوش

بتو کیا تم رکھو گے خوش کسیکو ؛ رہے وہ خوش جسے رکھے خدا خوش

نہین معلوم کچھ مرضیِ مولے ؛ وہ خوش کس سے ہے کس سے ہے وہ ناخوش

مبارک ہو خوشی اوسکو کہ جس سے ؛ خدا خوش مصطفےٰ خوش مرتضیٰ خوش

رقیب آیا ہے لیکر نامۂ یار ؛ کوئی ایسی عنایت پر ہو کیا خوش

عدو کے سامنے کی پرسشِ حال ؛ کیا تمنے ہمین با انتہا خوش

کوئی دم کا ہے مہمان موسمِ گل ؛ نہ ہو رنگِ چمن پر اے صبا خوش

مرے غمخوار ہین لقمان حیدر ؛ الٰہی رکھ اونھین جگ مین سدا خوش

یہ دنیا اے اثر دار المحن ہے ؛ کوئی خوش یان نہین سب ہین ناخوش

## صاد مہملہ

دیکھکر اوس شوخ کا محفل مین معشوقانہ رقص ؛ اپنے سینہ مین لگا دل کرنے بیتابانہ رقص

گر بتانِ مست کو زاہد نکرتا دل مین یاد ؛ ہاتھ مین اوسکے نکرتا سبحۂ صد دانہ رقص

دست رنگین سے اگر تو نے لیا گل بزم مین ؛ شمع اے گلرو کریگی صورتِ پروانہ رقص

صاحبِ عقل و خرد کی ہوش کو چکر مین لای
مستیٔ توحید اپنی گرد کھائین ہم تجھے

ای فرنگن زاد محفل مین ترا مستانہ رقص
وجد مین آ کر کرے ای برہمن بتخانہ رقص

تیری آمد کی خبر ساقی جو پہونچی بزم مین
شیشہ قہقہہ کر اوٹھا کرنے لگا پیمانہ رقص

مستیٔ وحشت جو اوسکی جوش پر ہے اِی پری
گرد بادون کو دکھاتا ہی ترا دیوانہ رقص

تو اگر جائی گلستان کو کہ آئی بزم مین
کرتی ہین تیری خوشی مین بلبل و پروانہ رقص

جنبش پا یار کی کرتی ہی خون اہل بزم
ای اثر کیونکر نہ کہئی اسکو سفاکانہ رقص

## صاد معجمہ

عاشقونکو واعظا کیا باغ رضوانسی غرض
روح کو بعد فنا ہی کوی جانانسے غرض

دشت و صحرا چاہیے کوہ و بیابان چاہیے
کیا مری وحشت زدہ دل کو گلستانسی غرض

پھر مری دل کو ہوا ہی لذتِ ایذا کا شوق
پھر مین رکھتا ہون کسیکی نوک مژگانسی غرض

کیا وطن کی آرزو مری دلِ نالانکو ہو
کب سُنائی کو کہ رکھتی ہی نیستانسے غرض

ہین لبِ جان بخش جانان چشمۂ آبِ حیات
ہو مبارک خضر تمکو آب حیوانسی غرض

موسمِ گل ہو کہ ہو عہدِ خزان ای ہمصفیر
ہم اسیرانِ قفس کو کیا گلستانسی غرض

تجھکو ای رشک مسیحا چھوڑ کر جاؤن کہان
مین ہون بیمار محبت مجھکو درمانسی غرض

اہل دولت سی ہین مستغنی تری در کے فقیر
سور ہین لیکن نہین رکھتے سلیمان سی غرض

زندگی کرتے ہین سیدا ہمین کبھی زیر شجر
ہم فقیرونکو نہین ایوان و بستانسی غرض

کیون نہ ہو تیری عبث کرتا ہی واعظ قیل و قال
کافر عشق صنم کو دین و ایمانسے غرض

اوسکی چشم کفر پرور کو ہو کیا پروای دل
نامسلمانکو نہین ہوتی مسلمانسی غرض

زاہد حسنت طلب کو آدمی سی ہی گریز
ورنہ انسانکو ہوا کرتی ہی انسانسی غرض

سینۂ شانہ کی صورت ہو رہا ہی چاک چاک
ہی دل غمناک کو گیسوی جانان سے غرض

پاس تیری عارض روشن کی ہی خال سیاہ
ہندوی کفر آشنا رکھتا ہی قرآنسے غرض

اہل عصیانسے ہوا ہی رحمت حق کو ظہور
رحمت حق کیون نہ رکھے اہل عصیانسی غرض

پاکی ثروت گھر نہ بھولی آدمی پردیس مین
مصر مین باقی رہی یوسف کو کنعانسی غرض

کہدو میری چشم تر لیجای اپنی کشت مین
مردم دہقان عبث رکھتا ہی بارانسی غرض

پھر کہان عاشق فروغ حسن جب زایل ہوا
ہوتی ہی پروانہ کو شمع فروزانسے غرض

سر جھکے شوق شہادت مین نہ کیونکر ای اثر
گردن خم گشتہ کو ہی تیغ جانانسے غرض

# طاے مہملہ

شوق مین ہم تو لکھین سو بار خط
ایک بھی ہمکو نہ بھیجے یار خط

کب پہونچنے دیتے ہین اغیار خط
ق
لکھتے ہین ہم یار کو بیکار خط

ہونہو قاصد ہمارے ہین ضرور
غیر پڑھتے ہین سر بازار خط

کیا لکھا ہمنے بحالِ اضطراب
ہو گیا بیزار پڑھکر یار خط

صحن گلشن مین ہوئی کانٹے نمود
نکلا آخر بر سر رخسار خط

سوزش دل کے مضامین ہین لکھے
جاے لیکر مرغ آتشخوار خط

اوسکے کوچہ مین ہے اک کاغذ کا ڈھیر
پھینک دیتا ہے پسِ دیوار خط

راز دل کیونکر لکھین ہم یار کو
ڈر یہی ہے پڑھ نہ لین اغیار خط

ایک کا بھی تو کبھی دیگا جواب
روز لکھتے ہین اوسے دو چار خط

جانتا ہے سر برابر نامہ بر
لیچلا رکھکر تہِ دستار خط

تار سطر ہو گئی ہین اونگلیان
لکھ نہین سکتا ترا بیمار خط

یہ دعا رہتی ہے ہر دم ہجر مین
لائے یارب قاصدِ دلدار خط

پھر نہ دکھلائے کہین گردن عدو
دے اگر اوسپر تری تلوار خط

لکھتے ہین یون خط اوسی ہم مست شوق
جسطرح لکھے کوئی میخوار خط

غیر کو لکھے ہین زہریلے کلام
جائے قاصد لیکے جائے مار خط

تو نہین لکھتا کلامِ التیام
کیا لکھین تیرے جگر افگار خط

اک قلم پایا نہین کوئی جواب
بھیجے ہمنے کتنے نامے تار خط

بڑھگئی سبزہ سی گلشن کی بہار
جلوہ فرما ہے سر رخسار خط

شرح غم سے مثل ناسخ ای اثر
ہوگیا ہے نامہ بر پر بار خط

## طاے معجمہ

تیرے بکنے نے کیا مجھکو تہی سر واعظ
اثر وعظ ہوا خاک نہ دلبر واعظ

دیکھ ہوشیار ہو غصہ مین کرین ہاتھ نہ صاف
رند تجھسے نظر آتے ہین مکدر واعظ

ذکر حوران بہشتی کا ذرا چھیڑ تو دے
ابھی میخانہ سی ہم آئے ہین پیکر واعظ

اس توقع پہ کہ جنت مین ہین مے کی نہرین
تارک بادہ کشی کوئی ہو کیونکر واعظ

مے کا کیا ذکر کرے آب بھی تو وادنہ حرام
رند شامت سی جو مہمان ہون ترے گھر واعظ

گھوم پھر کر جو سناتا ہی ہمین حور دنگی
مئے جنت سی تری سر مین ہے چکر واعظ

نہ ڈرا آتش دوزخ سے اثر کو ناداں
وہ تو ہے سید و مداح پیمبر واعظ

## عین مہملہ

ہے تیرے آنے جانے کی دشمن کو اطلاع
رہرو کی کیوں نہ یار ہو رہزن کو اطلاع

ای بوالعجب کہ جان کی نہیں تن کو اطلاع
راکب کی ورنہ ہوتی ہے توسن کو اطلاع

اصنام دیر کلمۂ توحید پڑھتے ہیں
اب تک نہیں ہے اسکی برہمن کو اطلاع

لیتا کبھی نہ نام منیزہ کی چاہ کا
ہوتی جو قید چاہ کی بیزن کو اطلاع

واقف نہیں ہیں آہ شرربار سی رقیب
پہونچی نہیں ہے برق کی خرمن کو اطلاع

دو چار دن میں فصل بہاری کا کوچ ہے
اسکی نہیں ہے بلبل گلشن کو اطلاع

سرشار کو ہے طوق نہ زنجیر کی خبر
اسکی نہ پا کو اوسکی نہ گردن کو اطلاع

مستی ملی ہے بال سنوارے ہیں یار نے
سنبل کو ہے خبر نہ ہے سوسن کو اطلاع

کیا کیا فتنے اوٹھ رہے ہیں زمانہ میں ہر طرف
اسکی نہیں ہے یار کے جوبن کو اطلاع

روتا ہمارے واسطے وہ دوست کی طرح
ہوتی جو اپنے حال سے دشمن کو اطلاع

سینہ کو چاک کر کے اثر کیا دکھائے

ہے داغ دل سے اوس مہ روشن کو اطلاع

رہتے تھے جس زمین پہ انسان جمع
اے فلک اب وہان ہین جن اجمع

ق

کیون نہو خاطر پریشان جمع
آج ہین میخوری کی سامان جمع

شب مہ مین ہین ماہتابی پر
ساقی و مطرب خوش الحان جمع

جام و مینای می پہ جوبن ہے
میکشی کو ہوی ہین خوبان جمع

ہین حلقہ کئے ہین تجھکو حسین
تاری ہین گرد ماہ تابان جمع

کیا خدای بتون نے دکھلای
ہین صنم خانہ مین مسلمان جمع

زخم دلکی خبر جو لینا ہو
پہلے کر لیجیے نمکدان جمع

ہم سے کیا پوچھتی ہوای صاحب
دل مین ہین ہر طرحکے ارمان جمع

چشم بد دور بزم مین خوش چشم
آج ہین صورت غزالان جمع

جب سے سودای زلف یار ہوا
نہوی خاطر پریشان جمع

اے اثر گو رہی پریشانی
ہوگیا تو بھی اپنا دیوان جمع

## عین معجمہ

کیا کہون کسقدر اوٹھائی داغ
دل بنا تھا مگر براے داغ

ہجر مین گرچہ مینے کھائی داغ
دشمنون سی مگر چھپائی داغ

داغ دل کم نہین ہین انجم سی
تجھے کیا کیا فلک نہ پائی داغ

ای طبیبو تمھین نہین معلوم
مرہم وصل ہی دواے داغ

داغ تازہ کہان جگہہ پائین
اب نہین دل مین اور جائی داغ

گل سمجھکر وہ دیکھنے آیا
کیون دلا کچھ تو کام آئی داغ

ہے اثر کی دعا یہی کہ خدا
دوستونکا نہین دکھائی داغ

روشن کوئی کری نہ کری گور پر چراغ
کنج لحد مین ہین مری داغ جگر چراغ

بلبل کا ہو ہجوم ہمارے مزار پر
وہ گل جلائے ہاتھ سی اپنے اگر چراغ

یون تیری روبرو نظر آتا ہی آفتاب
بے نور جیسے ہوتا ہے وقت سحر چراغ

اوڑکر پہونچتا اوس گل خندان کی روبرو
بلبل کیطرح رکھتا اگر بال و پر چراغ

جلتا ہی ساتھ ساتھ شب ہجر یار مین
کیونکر جلے نہ میری طرح رات بھر چراغ

رکھتا ہی لو لگی کسی شعلہ عذار سے
بیوجہ رات بھر نہین دھنتا ہی سر چراغ

ہے میرے روز وصل سی روز عدو سیاہ
شب کیطرح جلای نہ کیون اپنے گھر چراغ

جنگِ اُحد کی رات عبادت مین کر بسر
نادان جلاتی ہین در و دیوار پر چراغ

ہم اپنی داغ دل کیطرف کرتی ہین نگاہ
جسدم کسیکی گور پہ آیا نظر چراغ

بادِ سُموم مرگ سے جان کو نہین گریز
دستِ ہوا سے پا نہین سکتا مفر چراغ

سو من کیطرح سوز جدائی سے ای اثر
جلتے ہین تا بصبح ادھر ہم اُدھر چراغ

## ردیف فا

پھر چلے ہم جوشِ وحشت مین بیابان کیطرف
پانون پھر اوٹھنے لگے خارِ مغیلان کیطرف

پھر جنون نے سر اوٹھایا پھر وہی وحشت وہی
ہاتھ پھر بڑھنے لگے جیبِ گریبان کیطرف

پھر تصور مین کسیکے ابروئی خمدار کے
اپنا سر جھکنے لگا شمشیرِ بُران کیطرف

پھر وہی سودا ہوا گیسوئی جانانہ کا ہمین
سیر کو جانی لگی پھر سنبلستان کیطرف

یاد پھر آئی کسیکی نوکِ مژگانِ دراز
خون دل بہنے لگا پھر جیب و دامان کیطرف

پھر کسیکی چشمِ شہلا آفتین ڈھانی لگین
یاس سے تکنے لگی پھر نرگستان کیطرف

پانی پانی پھر لگی کرنے کسی یوسف کی چاہ
پھر چلا گرنیکو دل چاہِ زنخدان کیطرف

ذوق ایذا پھر لگا کرنے جگہ دل مین اثر

دیکھتے ہین پھر کسیکی نوک مژگان کیطرف

نہ دل کی طرف ہین نہ تیری طرف
ستمگر نہین ہم کسیکی طرف

ہمین کیا ہی شیخ و برہمن سی کام
نہین انکی جھگڑے مین کوی طرف

خطا ہی ہماری کہ ہے آپ کی
ذرا دیکھیے اپنے جی کیطرف

سراسر ہی صاحب عدو کا قصور
غضب کی نظر کیون ہی میری طرف

کمینون پہ غصہ نفرمایے
اثر دیکھیے آپ اپنی طرف

مظہر ذات خدا ہی شہ والای نجف
نہین معلوم کہ کیا ہی شہ والای نجف

ہی رضا اوسکی ہی جو ہی رضا خالق کی
مالک ملک رضا ہی شہ والای نجف

ہم نصیری تو نہین ہین کہ کہین اوسکو خدا
پر نہین حق سی جدا ہی شہ والای نجف

وہ نہوتا تو فنا روح کو لاحق ہوتی
سبب شکل بقا ہی شہ والای نجف

اوسکی تلوار ہوی ماحی کفر و بدعت
حامی دین ہدا ہی شہ والای نجف

خدمت عقدہ کشای اوسی حق نی بخشی
دافع رنج و بلا ہی شہ والای نجف

جب کیا حق نی اوسی نایب شاہ دارین
مالک ہر دو سرا ہی شہ والای نجف

درگزر کرتی ہی اعدا سے کرم اوسکی
عافی جرم و خطا ہی شہ والای نجف

لافتی روز اُحد جن و ملک بول اُٹھے
مرد میدان وغا ہی شہِ والای نجف

اوسکے در سی کبھی محروم نگزرا سایل
مخزنِ جود و عطا ہی شہ والای نجف

عیب پوشی سی ملا خرقۂ معراج اوسے
منبع شرم و حیا ہی شہ والای نجف

جوہر پاک بنایا ہی خدا نے اوسکو
معدنِ صدق و صفا ہے شہ والای نجف

عرض کر حال دلِ زار اثر اوسکی حضور
دردِ عالم کی دوا ہے شہ والای نجف

ق

کیا بتائے کوئی کہ کیا ہی عشق
درد ہے رنج ہی بلا ہے عشق

دونوں عالم کی بیقراری کا
نام لوگوں نے رکھ دیا ہی عشق

دشمنِ عصمتِ زلیخا ہے
چاک پیراہنِ حیا ہے عشق

اسکا عالم سمجھ سے باہر ہے
ساری عالم ہی سی جدا ہی عشق

کون و تکوین کا ہوا ہی سبب
ہر دو عالم کا مدعا ہے عشق

جان گزا ہے کبھی کبھی جانسوز
کبھی جان بخش و جان فزا ہی عشق

ہے کبھی شکل صدمۂ روحی
درد دل کی کبھی دوا ہی عشق

کبھی شکر و عطا و صبر و رضا
کبھی شکوہ کبھی گلا ہے عشق

کبھی مرگ و قضا و درد و الم
کبھی درمان کبھی شفا ہی عشق

کبھی شکلِ فنا و معدومی
کبھی صورت دہِ بقا ہی عشق

ہادی و رہبر و پیمبر ہے
دونون عالم کا رہنما ہی عشق

اسکا رتبہ کوئی بتائے کیا
حق تو یہ ہے کہ خود خدا ہی عشق

ڈوبتونکو نجات کی صورت
کشتی دین کا ناخدا ہی عشق

مرضِ جان گسل اسے کہیے
اے اثر درد لا دوا ہی عشق

عبرت آگین ہی ماجرائے فراق
ہو نہ دشمن بھی مبتلای فراق

اپنے ہمدم ہین غم و حرمان
مین ہوا جب سی آشنای فراق

لذتِ غم بتا کہ کیا کھائین
خون دل ہوگیا غذای فراق

وعدۂ وصل حشر ہی پہ سہی
خیر اک دن ہی منتہای فراق

انتہا وصل کی فراق ہی جب
کیون نہین وصل انتہای فراق

نقد جان تک نہین دریغ ہمین
مول لا دی کوئی دوای فراق

جب دعا کو ہے ضد اثر کیساتھ

## کیون نہ مانگا کرے دعاے فراق

جب کبھی آئی پے سیرِ گلستان عاشق
کر گئے گل کیطرح چاک گریبان عاشق

صرف رنگت پہ نہین بلبلِ نالان عاشق
تری آواز پہ ہین مرغ خوش الحان عاشق

جوش پر لائی اگر دیدہ گریان عاشق
کر دی عالم مین بپا نوح کا طوفان عاشق

عمر بھر مردہ ہندو کیطرح جلتا ہے
بت پہ اللہ نہو کوئی مسلمان عاشق

کیا دمِ سیر نئی داغ دئے تو نے زاہد نہین
شکل طاؤس گلستان مین ہین رقصان عاشق

استخوان جسم کو فرقت مین بنا رکھا ہی
سگِ جانان تجھے کرنیکو ہی مہمان عاشق

عزتِ رتبہ معشوق سی محروم رہی
ای زلیخا نہوا یوسفِ کنعان عاشق

تو جو فرمائے ابھی سر تہِ خنجر رکھدین
ہین شہِ حسن ترے تابع فرمان عاشق

تیری ہر ظلم کے پہلو کو سمجھ جاتا ہے
تو سمجھتا ہے ستمگر کہ ہی نادان عاشق

کیون تری قدر نہو سارے پریزادون مین
وہ پری تو ہی کہ تجھ پر ہی سلیمان عاشق

تم وہ معشوق کہ دشمن ہی تمھارا معشوق
مین وہ عاشق کہ ہی مجھپر شب ہجران عاشق

مین کہین جاؤن نہین چھوڑتی مجھکو وحشت
مین وہ مجنون ہون کہ مجھپر ہی بیابان عاشق

دیکھکر صحن چمن مین تری رفتار کی سیر
کبک کیونکر نہوا ای مہِ خرامان عاشق

بلبل و گل ہی نہین تیری فدائی نکلے
ہو گیا تجھ پہ گلستان کا گلستان عاشق

بزم مین دیکھکر ای مہ ترے رخسارونکو
شکل پروانہ ہوی شمع فروزان عاشق

روی معشوق مین کیا اونکو نظر آتا ہی
شکل آئینہ رہا کرتے ہین حیران عاشق

عشق مین حالت انسان سی گزر جاتا ہے
تو بھی انسان پہ ہوا کرتا ہی انسان عاشق

نہ بیابان مین اوسی چین نہ گلشن مین قرار
چھوڑ کر جای کہان کوچہ جانان عاشق

مدتون تک جو اوٹھاتی رہی فرقت کی مزے
وصل کی نام سی ہوتی ہین گریزان عاشق

کھیل ہی اونکے لئے دار فنا سے جانا
زیست سی جانتے ہین مرگ کو آسان عاشق

مثل فرہاد فدا کرتی ہین جان شیرین
سر پہ لیتی نہین جلاد کا احسان عاشق

منع کرتی تھے نکر جور خدا ہے منصف
تو پشیمان ہی ستمگر کہ پشیمان عاشق

دلبری تیری سخن مین ہی کچھ ایسی کہ اثر
تیرے انداز سخن کے ہین سخندان عاشق

# کاف

بہے ساتھ اشک کی لخت جگر تک
نہ کی اوسنے مری جانب نظر تک

رہا سر مین تری زلفون کا سودا
پریشان ہی رہے ہم عمر بھر تک

عبث صیاد کو ہے بد گمانی
نہین بازو مین اپنے ایک پر تک

خبر آئی مریضِ دردِ غم کی
کوئی کردے خبر اوس بیخبر تک

نزاکت سی لگی بل کرنے کیا کیا
ابھی زلفین نہ پہونچی تھین کمر تک

جلے جاتی ہین شکلِ شمع سوزان
ہمین باقی نباؤگے سحر تک

اگر ہم یاد ہوتے تو نہ آتے
وہ آنکلے تھی بھولے سے ادھر تک

دم گریہ تھی غالب ناتوانی
پہنچے لخت دل کیا چشم تر تک

خدا جانے اثر کو کیا ہوا ہے
رہا کرتا ہے چُپ دو دو پہر تک

بت رہین بر سرِ جفا کب تک
انکا یہ زور اے خدا کب تک

عمر رکھتی ہے یار کا انداز
دیکھئے کرتی ہے وفا کب تک

پرسشِ حال روز کرتے ہو
کرمِ صبر آزما کب تک

بے نیازی کی حد نہین ملتی
کوئی مانگا کرے دعا کب تک

امتحانِ جفا تمام کرد
ستمِ صبر آزما کب تک

ہجر کی ہر گھڑی قیامت ہی
دیکھئے آتی ہے قضا کب تک

شکر کا کام لے زبان سے اثر
شکوہ بخت نارسا کب تک

## ردیف گاف

بدلا ہوا ہی جیسے چمن کی ہوا کا رنگ
اچھا نہین ہی بلبلِ رنگین نوا کا رنگ

خوشتر کہین ہی گل سی تری دستِ پا کا رنگ
ای شوخ اسکی سامنے کیا ہے حنا کا رنگ

رنگین مزاج رکھتے ہین ہر بات کی تمیز
ہم جانتے ہین آپکے ناز و ادا کا رنگ

پہنی ہزار رنگ کی پوشاک دہر نے
بدلا نہ آسمان نے اپنی قبا کا رنگ

رنگت مین میرے بخت سی رکھتی ہی ہمسری
پایا ہی زلف یار نے کیا ہی بلا کا رنگ

جیسے بہار آئی ہی اترائی پھرتی ہے
کچھ ان دنون ہی اور ہی بادِ صبا کا رنگ

کیونکر نہ غیر ای گلِ خندان ہنسا کرے
ملتا ہی زعفران سی تری مبتلا کا رنگ

سنتے ہی میری عرض ہوا لال اونکا منہ
بگڑا شبِ وصال مرے مدعا کا رنگ

لالہ شہید ہی تری دستار سرخ کا
گل غرق خون ہی دیکھکے تیری قبا کا رنگ

بیشک کوئی دلی تھا اثر میر نکتہ سنج
سب شاعرونسے خاص ہی اوس باخدا کا رنگ

## ردیف لام

انسان کو کیون خالقِ عالم نی دیا دل
معلوم نہین کون مرض کی ہی دوا دل

اک آفتِ جانکاہ مری حق مین ہا دل
دشمن کو بھی اللہ نہ دی ایسا برا دل

اچھا ہوا تم لیگئے اوس آفتِ جان کو
آرام مری روح کو ہی جب سی گیا دل

جس دل پہ ہمین ناز تھا ظالم وہ کہان ہی
تیری ستم ناز کے قابل نہ رہا دل

ای جانِ جہان اور کوی جب نہین تجھسا
پھر تو ہی بتا چاہی کسے تیری سوا دل

اک روز ہی جانا تجھے اس دارِ فنا سے
دنیا کی کسی چیز سے نادان نہ لگا دل

بیداد تو کرتا ہی مگر اسے بتِ ظالم
کچھ اسکی خبر بھی ہی کہ اللہ ہی عادل

جز عشق بتان اوسمین نہ پایا کسی شئ کو
مشہور جہان مین ہی گزرگاہ خدا دل

وہ اور ہی کچھ آگ تھی ای حضرتِ موسیٰ
پروانہ صفت جسکی تجلی پہ جلا دل

دل توڑ نہ میخوار کا ای واعظِ نادان
لازم ہی تجھے پاس برا یا ہو بھلا دل

جاتی نہین دم بھر تری کوچہ کی تمنا
جنت مین پسِ مرگ لگی خاک مرا دل

ہم عقل کی کہتی ہین تو وہ عشق کی کہتا
ہم دل سی ہین آزردہ تو ہی ہمسی خفا دل

دنیا کی بکھیڑے ہین اثر جانکی جنجال
پھر چھوٹنا معلوم اگر انمین پھنسا دل

سبب عشق زلف یار ہی دل
تیرہ بخت و سیاہ کار ہی دل

غمِ فرقت سے داغدار ہی دل ای گل اندام لالہ دار ہے دل

کیون نہ رکھے صفای حیرت خیز آئینہ دار روے یار ہے دل

کسکے عکسِ عذار رنگین سے غیرتِ عارض بہار ہے دل

غرق دریای خون نہو کیونکر اپنے کردہ سی شرمسار ہی دل

اوسکے پہلومین غیر بیٹھا ہے ورنہ کیون آج بیقرار ہی دل

جیسا جی چاہتا ہے کرتا ہے سخت کمبخت و نابکار ہی دل

اونکی تیغِ مژہ کو مت پوچھو سینہ مجروح ہے فگار ہی دل

ہے خبر گرم کسکی آمد کی آج سرگرم انتظار ہی دل

غم سے پاتے نہین فراغ اثر
اک نہ اک رنج سے دوچار ہی دل

گرمیٔ ہجر سے بیتاب ہی دل شعلہ رو صورت سیماب ہی دل

کثرت داغ سوداے مہر جمال رو کشِ چہرۂ مہتاب ہے دل

مضطرب ہے غمِ تنہای سے طالبِ صحبتِ احباب ہی دل

دیکھکر طوق تری گردن مین خونکا حلقۂ گرداب ہے دل

جب سی اوس بحر ملاحت سی چھپا

اے اثر ماہی بے آب ہی دل

## میم

ہورہے ہین مبتلای گردشِ ایام ہم
ایک مدت سی نہین ہین واقفِ آرام ہم

مل گئی ہین خاک مین اسپر بھی عالی ہی نظر
روزنِ مدفن سی تکتے ہین کسیکا بام ہم

دیر و مسجد مین یہی کہتا ہی جلوہ یار کا
برہمن ہم بت شکن ہم کفر ہم اسلام ہم

طوف کعبہ مین نکر عجلت خدا کیواسطے
زاہدا زمزم پہ دھولین جامۂ احرام ہم

ناصحِ مشفق وہی کرتی جو فرماتی ہین آپ
ابتدا ہین جانتے گر عشق کا انجام ہم

دم مین ہوجاتی ہین آسان ہی ساری مشکلین
ای اثر لیتے ہین جب مشکلکشا کا نام ہم

کرو تم نہ اتنا ستم پر ستم
مین کھینچون کہانتک الم پر الم

نہین اوسکے وعدہ کا کچھ اعتبار
اگر لاکھ کھائین قسم پر قسم

ہمارا بیابان ہے کچھ اور قیس
نہ رکھنا ہمارے قدم پر قدم

ہے اُمڈی ہوئی آہ و نالہ کی فوج
نشان پر نشان ہین علم پر علم

کریں آپ اغیار پر ہر گھڑی
نوازش عنایت کرم پر کرم

جو اہلِ وفا ہم ہین ہمپر مدام
جفا پر جفا ہو ستم پر ستم

علیؑ نے نکالا اونھین ای اثر
تھے کعبہ مین ورنہ صنم پر صنم

بسر کرتے تھے کس فراغت سی ہم
پر اب تنگ ہین اپنی حالت سی ہم

ترے فتنۂ قامتِ ناز کو
فزون دیکھتے ہین قیامت سی ہم

عدو پر ہوئی گردہ تیغ آزما
عجب کیا کہ مرجائین حسرت سی ہم

نہ راحت چمن مین نہ صحرا مین چین
بہت تنگ ہین دلکی حالت سی ہم

یہ کیا جانتے تھے کہ ہی غیر شوم
تری بزم مین آئے شامت سی ہم

بٹھاتی رہی وہ عدو کو قریب
رہی دور اونکی عنایت سی ہم

جفائے عدو کو نہ خاطر مین لائین
اگر کام لین صبر و ہمت سے ہم

کیا عشق نے ہمکو خانہ خراب
گزر ہی گئے آدمیت سے ہم

تری بار فرقت کو ای نازنین
فزون پاتی ہین اپنی طاقت سی ہم

بنین کسکی رحمت کے امیدوار
جو مایوس ہون تیری رحمت سی ہم

عدو کیطرف محفلِ یار مین
نظر کرتے ہین کیسی حسرت سے ہم

بہت چین سی ہین گیا جبسے دل
سبکجان ہوئے اوسکی رحلت سی ہم

وہ کیونکر ملاتے ہین غیرونسے آنکھ
نہین دیکھتے اونکو غیرت سے ہم

اثر جسقدر ہمنے تحقیق کی
ہوے کچھ نہ واقف حقیقت سے ہم

# ردیف نون

آہ سے شکر جفا ہم تو ادا کرتی ہین
اے ستمگر نہ سمجھنا کہ گلا کرتی ہین

خاک ہو کر درِ جانان پہ رہا کرتی ہین
مر گئے پر بھی وفا اہلِ وفا کرتے ہین

وہ دمِ ذبح جو مونہہ پھیر لیا کرتی ہین
ہای عشاق سے کس وقت حیا کرتی ہین

جان و ایمان دل و دین سب ہی فدا کرتی ہین
بیوفا کیا نہین اربابِ وفا کرتی ہین

زور روحی سے نہین طالبِ زر کو بہرہ
نفس کو زیر حکومت فقرا کرتے ہین

حشر کا نام نہ لو اونکی گلی کے آگے
ایسے فتنہ تو وہان روز اوٹھا کرتی ہین

ای بتو تم مری تربت پہ نہ آئی نہ سہی
باخدا طوف مزارِ شہدا کرتے ہین

کچھ مقدر سے بھی اعمال ملا لیتے ہین
یہ فرشتے جو سر دوش لکھا کرتی ہین

آپ رندونکو برا کہتے ہین ای واعظِ شہر
کہین آلودہ زبان بھی صلحا کرتی ہین

گر ملین حضرتِ عیسیٰ تو مین اتنا پوچھون
مرضِ عشق کی بھی آپ دوا کرتی ہین

ای ستمگر نہ برا مان مرے نالونکا
یہ تو در پردہ تقاضاے جفا کرتی ہین

کوئی پنہان ہی پسِ پردہ سامان بہاؔ
گل چمن مین نہین بیوجہ ہنسا کرتی ہین

ہی جو قسمت مین لکھا ہجر تو سایہ کیطرح
ساتھ رہنی پہ الگ اونسے رہا کرتی ہین

روبرو اونکے فرشتونکی زبان کٹتی ہی
ہی بشر کیا جو کہے آپ یہ کیا کرتی ہین

خوبرویونکی بُری بات بھی ہوتی ہی بھلی
آپ بیجا بھی جو کرتے ہین بجا کرتی ہین

دست و پا گل سی بھی خوشرنگ ملی ہین جنکو
کیا غضب ہی کہ تمنای حنا کرتی ہین

اونکی محفل مین نہین جلتی ہی تو ہی ای شمع
بیٹھے پائین کیطرف ہم بھی جلا کرتی ہین

بار آور شجرِ عشق جو ہوتا ہے دلا
ناامیدی کی ثمر اوسمین لگا کرتی ہین

ہم فقیرونسے نہ ای خسروِ خوبان مُنہ پھیر
ایک مدت سی تری حق مین دعا کرتی ہین

ایسی نقشونکے بنانیکی ضرورت کیا ہے
جب بگڑنیکو الٰہی یہ بنا کرتے ہین

نیک و بد اونکو جتانی سے مجھے کیا مطلب
کیا وہ سنتی ہین مری میر الکھا کرتے ہین

کیا خبر ہے تجھے ای طالبِ دنیای دنی
کام کیا کیا نہین مردانِ خدا کرتی ہین

خوبرویونسے محبت نہین کرتے عاقل
ای اثرؔ آپ جو کرتے ہین بُرا کرتی ہین

اپنی در سے جو اوٹھاتی ہین ہمین
خاک مین آپ ملاتی ہین ہمین

ہے جو منظور جفا در پردہ
مونہہ کو غیر و ہمین دکھاتی ہین ہین

غیر کو پاس بلا رکھتے ہین ٭
جب کبھی آپ بلاتے ہین ہمین

عشق کی پردہ دری کی ڈر سے
تیرے گھر والی چھپاتی ہین ہمین

گر میان غیر کو دکھلا دکھلا
بزم مین آپ جلاتے ہین ہمین

شبِ فرقت مین فلک کی تارے
داغ دل یاد دلاتے ہین ہمین

اونکی اندازِ سخن ہین معلوم
غیر کو کہکے سناتی ہین ہمین

پھر کسی گل پہ ہوا دل مایل
داغ تازہ نظر آتے ہین ہمین

چھوڑ دین آپ کی ہمراہی ہم
واہ کیا راہ بتاتے ہین ہمین

تو ہمین راہ بتاے جس سے
غیر وہ راہ بتاتے ہین ہمین

عطر گل سے نہین جب دل بھرتا
اپنا رومال سنگھاتی ہین ہمین

شب کو افسانۂ دل کہکے اثرؔ
آپ روتے ہین رلاتی ہین ہمین

دیا تونے وہ دل خدایا ہمین
لہو جسنے ہر دم رلایا ہمین

موئے پر کسی نے نہ پایا ہمین
یہانتک تری غم نے کھایا ہمین

رخِ گور دل نے دکھایا ہمین
اسی نے ٹھکانے لگایا ہمین

یہان تک بتون نی ستایا ہمین ‏ کہ آخر خدا یاد آیا ہمین ؛؛

نہین دل کو پروا مرے درد کی ‏ یہ اپنا ہوا ہے پرایا ہمین

ترا نام لیکر رکھا دل پہ ہاتھ ‏ کسی دم اگر ہوش آیا ہمین

ترے در پہ دم بھر نہ بیٹھے تھے ‏ کہ دربان نے اوٹھکر اوٹھایا ہمین

موے پر اگر ساتھ دل بھی گیا ‏ تو پھر گور مین چین آیا ہمین

اونھون نے سمجھکر ہمین بے زبان ‏ زبان پر جو آیا سنایا ہمین

بہت اسکے ہاتھون سی تنگ آگئے ‏ کوئی اور دل دے خدایا ہمین

تری غم نی اے ماہ فرقت کی شب ‏ ذرا بھی جو سوئے جگایا ہمین

ملوگے کبھی تو بھلا راہ مین ‏ بہت تمنے رستہ بتایا ہمین

یہ بے تابیان غیر کیواسطے ‏ تجھے دیکھکر صبر آیا ہمین

خدا یاد آیا جسے دیکھکر ‏ وہ جلوہ بتون نی دکھایا ہمین

ابھی نیند آئی تھی مرغ سحر ‏ کہ نالون سی تو نی جگایا ہمین

مسیحا لگا مردہ جلانے نہین ‏ مگر تو نے زندہ جلایا ہمین ؛

سمجھنے کی باتین تو کیا کیا تھین ‏ مگر کچھ سمجھ مین نہ آیا ہمین ؛

اثر شکل اپنی ہوئی میر کی

رہا دیکھا اپنا پرایا ہمین ۞

وہ سرو خرامان جو ادھر آئی تو جانین
طوبای تمنا مین ثمر آئی تو جانین

ای جذبۂ دل اوسکو بلاتی تو ہین لیکن
پھر کر وہ مری پاس اگر آئی تو جانین

یون تو دلِ شیدا مین تمنا ہین ہزارون
انمین سی اگر ایک بھی بر آئی تو جانین

یعقوب صفت منتظرِ یار ہین لیکن
وہ یوسفِ گم گشتہ جو گھر آئی تو جانین

ہم آہ تو کرتی ہین مگر اے اثرِ آہ
دل اوسکا اگر درد سی بھر آئی تو جانین

ای اہلِ نظر دیر سی ہو آنکھ لگاے
لیکن وہ کمر تمکو نظر آئی تو جانین

اوصاف کمر لکھنے ہین کہدی شعرا کو
ہاتھ اونکی جو مضمون کمر آئی تو جانین

مرغانِ قفس گوش بر آواز ہین لیکن
گلشن کی صبا لیکے خبر آئی تو جانین

ای دیدۂ تر سوزِ غمِ ہجرِ بتان مین
آنسو کی عوض تمسی شرر آئی تو جانین

کر ماہ ہوا ہالہ نشین کیا ہی تکلف
آغوش مین وہ رشکِ قمر آئی تو جانین

آئے ہین مداوا کے لئے عیسیِ مریم
راس اونکی دوا دل کو اثر آئی تو جانین

رنج و راحت ہجر مین ای یار دونون ایک ہین
صحنِ گلشن وادیِ پُرخار دونون ایک ہین

ہاتھ لگی دونون کو یکسان کوچۂ دلبر مین ہی
چشمِ عاشق روزنِ دیوار دونون ایک ہین

جب حقیقت مین نہین اہل نظر کی آنکھ مین
ہی خراباتِ جہان مین کیفیت سبکی خراب
الحذر ای خرمنِ ہستی اعدا الحذر ٭
حضرتِ واعظ اگر اوجھے کسی میخوار سے
یہ ہی جنت کا طالب ہی تو وہ خواہان مر
فرق ہی زاہد فقط ہموار نا ہموار کا ٭
ایک پل مین ہر طرف جل تھل نظر آنی لگا
کام کیا انسا نکا نکلے ہو نہ جبتک اتحاد

دیدۂ خوابیدہ و بیدار دونون ایک ہین
میکدہ مین غافل و ہوشیار دونون ایک ہین
برق سوزان آہ آتشبار دونون ایک ہین
ہاتھ اوسکا آپ کی دستار دونون ایک ہین
پیش حق مین زاہد و میخوار دونون ایک ہین
درحقیقت سبحہ و زنار دونون ایک ہین
چشم عاشق ابر دریا بار دونون ایک ہین
لب ہین دو لیکن دمِ گفتار دونون ایک ہین

حکم لحمی سی اپنا یہ عقیدہ ہے اثرؔ
مصطفےٰ و حیدرِ کرار دونون ایک ہین

دل اپنا ایک مدت سی نہین ہی اپنی قابو مین
جو ہین ذیشعور محروم ہی سوا اونکو نہین حاصل
دلا یہ دشت ہی تفسیدگانِ سوز الفت کا
جو ستم تھی جوانی مین وہ ہین اب زوال سی بدتر
نکلی ہو گئی شمشیر جسدم او سمین بال آیا

مری جانِ حزین کیواسطے دشمن ہی پہلو مین
ثمر لاتی نہین فصلِ بہاری شاخ آہو مین
بجای مشک انگاری بھری ہین ناف آہو مین
نہ وہ طاقت ہی پنجہ مین نہ وہ قوت ہی بازو مین
مگر موجوہرِ عاشق کشی ہین تیغ ابرو مین

بسانِ شانہ دل صد چاک غم سی ہونی لگتا ہی
اثرؔ شانی کو جب مین دیکھتا ہون اوسکی گیسو مین

زبانِ حال سی ہم شکوہ بیداد کرتے ہین
سمجھکر کیا اسیرانِ قفس فریاد کرتی ہین

دہانِ زخمِ قاتل دمبدم فریاد کرتی ہین
توجہ بھی کہین فریاد پر صیاد کرتے ہین

عذابِ قبر سی پاتی ہین راحت مجرمانِ عشق
پس مردن جفائین یار کی جب یاد کرتی ہین

نکہ بہر خدا تو بندگانِ عشق کو کافر
بتو نکی یاد مین زاہد خدا کی یاد کرتی ہین

ذرا صیاد چلکر دیکھ تو کیا حال ہی اونکا
اسیرانِ قفس فریاد پر فریاد کرتی ہین

بتانِ سنگدل کی ہاتھ سی دل ہی نہین نالان
ہمہ دم دیر مین ناقوس بھی فریاد کرتے ہین

ہزارون زخم خندان خنجرِ غم سی بناتی ہین
دلِ ناشاد کو ہم اسطرح پر شاد کرتی ہین

ملی لذت جو ایذا مین تو باز آتی ہین ایذا سے
ستم ایجاد ہین طرزِ ستم ایجاد کرتے ہین

اثرؔ کو دیکھکر کیا روح کو صدمہ پہونچتا ہی
خدا سمجھے بتو نسے کسقدر بیداد کرتی ہین

گل تمھارے عذار ہین دونون
رنگ روی بہار ہین دونون

آنکھین اوس آفتِ زمانہ کی
فتنہ روزگار ہین دونون

نغمہ و می کا ذکر مت چھیڑو
ہجر مین ناگوار ہین دونون

جگر و دل تری جدائی سے
لالہ رُو داغدار ہین دونون

دونون زلفین نہین ہین سینہ پر
دل کے ڈسنے کو مار ہین دونون

اونکی تیغ نگہہ کو مت پوچھو
جگر و دل فگار ہین دونون

تیرے ہاتھون سے جامۂ دستار
ای جنون تار تار ہین دونون

لب و دندان پہ تیری ای دلبر
لعل و گوہر نثار ہین دونون

دیدۂ و دل ہین جان کی دشمن
ورنہ آپس مین یار ہین دونون

دیکے دل ہم تو وہ اوسے لیکر
اے اثر بیقرار ہین دونون

اثرِ آہِ الم جب دلِ ناکام نہین
گوش دلہای بتان موردِ الزام نہین

رُوکشِ نار سہی تم طرح جفا کی ڈالو
درخورِ قہر و غضب یہ دلِ ناکام نہین

داغ مے دھو نہ دی زمزم پہ بھی ای زاہد
لایقِ طوفِ حرم جامۂ احرام نہین

ہے تقاضای جفا اہلِ محبت کیلئے
طالبِ رنج و الم رسم و رہِ عام نہین

رہروِ راہِ الم ہے دلِ خاصانِ خدا
کوچۂ زلفِ بتان رہگذرِ عام نہین

عادتِ لذتِ آزار بُرا ہو تیرا
بے سہے جور و جفا جانکو آرام نہین

اثرِ آہ کی ہرچند حقیقت معلوم
تو بھی مخزونکو تری اسکے سوا کام نہین

دے نہ دے ہر کوئی مختار ہی مجبور نہین
طلبِ دل سے بتان قابلِ الزام نہین

دیکھ سرگشتگیِ چرخ بچشمِ حق بین
عادتِ رنج دہی صورتِ آرام نہین

طلبِ عفو نہین اہل ستم سی شایان
عذرِ تقصیر بجز خجلتِ الزام نہین

وہ ظرافت سی اثرؔ ہمسے کہا کرتے ہین
لذتِ بوسہ بہ از لذتِ دشنام نہین

کیا تجھے کام بجز نالۂ و فریاد نہین
مشغلہ اور کوئی اے دلِ ناشاد نہین

کوہ غم بر سرِ جانباز متاعِ رفعت
نازشِ عشق سبکدوشیِ فرہاد نہین

مدتِ عمرِ جنون عمر سی کچھ تھوڑی ہی
دشت سی پھر کی کہان جا بین کہ گھر یاد نہین

حکمت آموز نہین اہلِ جفا کی تعلیم
لطمۂ جورِ عدو سیلیِ استاد نہین

طوقِ آہن ہی بنی کچھ تو ہو تدبیرِ جنون
کوئی حداد سہی گر کوئی فصاد نہین

طلبِ درد سی غافل نہوای دل دم بھر
واقفِ لذتِ غم وہ ستم ایجاد نہین

آتشین آہ سی جلتی ہی زبانِ سوزان
شعلۂ شمع سرِ رہگذرِ باد نہین

کیون الجھتا ہی تری لف سی ای سرو روان
دلِ صد چاک مرا شانۂ شمشاد نہین

ہر گل اندام سی نفرت ہی تجھے کیون زاہد
قابلِ سیر مگر گلشنِ ایجاد نہین

دستگیری دگر تیشۂ تجلیِ عاشق
سر فرہاد تۂ خنجرِ جلاد نہین

یہی فریاد سی مطلب ہی کہ ای ظلم سرشت ق یاد آجای ستم تجھکو اگر یاد نہین

نالہ کرتا ہی تقاضای جفائے تازہ اس سی مقصود دلی شکوہ بیداد نہین

نہ ہی پروای ستایش نہ غمِ نفرین ہے نغمہ سنجی سے خیالِ طلبِ داد نہین

شکوہ غربت کا اثر کرتی ہو غالب کیطرح
تمکو بھی پھری یاران وطن یاد نہین

گر نہین لطف یار ہو جام شراب مین بال آئی رشک سی قدحِ آفتاب مین

افسوس ہی وہ برو می آنکھونکو وہ نہین پوشیدہ جسکا چہرہ ہی دلکی نقاب مین

ای نو رسیدگانِ جوانی ذرا سنو ملتا تھا لطف زیست ہمین بھی شباب مین

اک دن وہ تھا کہ ساقی ہوش تھا اپنے پاس پیتے تھے ہم شراب شبِ ماہتاب مین

وہ جام زرنگار و مطلا صراحیان ہو انفعال جن سی رخِ آفتاب مین

وہ صحبت کہ دلکو حلقۂ دامِ بلا مین لائین زلفین تھین جنکی تا کمر پیچ و تاب مین

آنکھونکے سامنے سے الہی کدھر گئے اب تو نظر بھی آتی نہین ہمکو خواب مین

احباب بزم جتنے تھے سب ہو گئی ہوا گویا شراب پیتے تھے جام حباب مین

ہر لحظہ اونکی یاد مین روئینگے کیون اثر
تصویرین اونکی پھرتی ہین چشم پرآب مین

سنا حال دل پر کہا کچھ نہین — مگر کان دھر کر سنا کچھ نہین
کیا خوب جو کچھ خدا نے کیا — بتو تم سے ہمکو گلا کچھ نہین ٭
شبِ ہجر ہوتا چلا مین فنا — سحر ہوتے ہوتے رہا کچھ نہین
حسینو کہین گل سی خوشتر ہو تم — مگر تم مین بوے وفا کچھ نہین
نہ گل پر ہی جوبن نہ بلبل کو جوش — چمن کی وہ اگلی ہوا کچھ نہین
عبادت خدا کی بامید حور ٭ — مگر تجھکو زاہد حیا کچھ نہین ٭
خدا اوسنے بندونکو اپنی بچاے — کہ نزدیک جنکی خدا کچھ نہین
حسینونکے انداز مت پوچھیے — جفا ہی جفا ہین وفا کچھ نہین

بتونکی پرستش کہان تک اثر
مگر تجھکو خوفِ خدا کچھ نہین

شام کو جب چراغ جلتے ہین — دل جلے سیر کو نکلتے ہین
ذکر حور و قصور کر واعظ — تیری باتونسے ہم بہلتے ہین
مضطرب کیا ہو رہروانِ عدم — کچھ تو ٹھہرو کہ ہم بھی چلتے ہین
کھوکے دل اب یہی ہے کام ہمین — ہر گھڑی اپنے ہاتھ ملتے ہین
بل بے جوشِ سرشک طوفان خیز — یون بھی چشمے کہین ابلتے ہین

کچھ نہین کم پہاڑ سے اغیار
سنگ سینہ ہین کب یہ ٹلتی ہین

دل ہتو نکے ہین کیا خدا جانے
آہن و سنگ تک پگھلتے ہین

شجرِ عشق کیا ثمر لائے
کہین ایسے درخت پھلتے ہین

ق
بیٹھ جاتے ہین ضعف کی مارے
دو قدم بھی اگر ٹہلتے ہین

کوچہ گردی کا ذکر کیا ناصح
گھر سے بھی ہم نہین نکلتے ہین

کون اونکوا ثر دہان پہونچائی
حضرتِ دل جہان بہلتے ہین

لوگ جب تیرا نام لیتے ہین
ہم کلیجے کو تھام لیتے ہین

راہبر کی نہین ہمین حاجت
خضر کا دل سی کام لیتے ہین

بادہ بھی مست ناز ہوتا ہے
جس ادا سے وہ جام لیتی ہین

شیخ صاحب مریدلوگوںنے
آپ مالِ حرام لیتے ہین ؛

مفت بوسہ حسین نہین دیتے
دل جو لیتے ہین دام لیتے ہین

آدمی کیا ملک درود کیساتھ
نام خیرالانامؐ لیتے ہین ؛ ؛

ق
اونکو ڈھونڈھی کہان کہان کوئی
ایک جا کب قیام لیتے ہین

نقشہ روزگار جیسے ہین ؛ ؛
گھر نیا صبح و شام لیتے ہین

ضعف بھی کیف سے نہین خالی — مجھکو گرتے وہ تھام لیتے ہین

جانکر اے اثر کلام میر
لوگ تیرا کلام لیتے ہین

مقدر تھا جو رہنا تو جشیونکی ساتھ جنگل مین — پڑی بھی شیر کی ناخن مری طفلی کی ہیکل مین
جگر کی لخت آتی ہین نظر اشکِ مسلسل مین — مری آنکھونکی رنگینی نہین ساونکی بادل مین
ثمر جنت کی بھی ایسے نہ ہونگی خوشگواری مین — عجب لذت ہی اے قاتل تری شمشیر کی پھل مین
سوا تیری خبر لے کون مجھسے رندِ بی زر کی — اب اے پیر مغان باقی نہین اک گھونٹ بھی تل مین
گمانِ بیوفائی لی ونکی جانب سے نہین جاتا — بتونکو کیون نرکھین برہمن دیر مقفّل مین
تری چہری سی آئینہ مقابل ہو تو کیونکر ہو — صفا دلخواہ ہو سکتی نہین محتاج صیقل مین
عدو کو بیحقیقت اپنی نادانی سی سمجھے تھے — نہ تھا معلوم ہی کوہِ گران تنکی کی اوجھل مین
قدم باہر نکالی کیا ہوا جاتا ہی گل در گل — نکلنے کا نہین جو پھنس گیا دنیا کی دلدل مین
ہر اک جانباز کی جان جا بہ تن سی ہوئی باہر — وہ جسدم پہونچے شمشیر برہنہ لیکے مقتل مین
نہ سمجھو آدمی ہوتا ہی پیوندِ زمین مر کر — امان پاتا ہی غم سی مادرِ گیتی کے آنچل مین
قیامت کی خوشی مجھ دلِ شکستہ کو نہو کیونکر — تری جانب بھی پڑیگی اے فلک اک روز ہلچل مین
گروی کی سیر مین ہین ہمکو وہ راحت میسر ہے — کہ اربابِ تعیّن پاتی نہین کمخواب و مخمل مین

دل اہل ہوس کب شال سے آرام پاتا ہے
تن درویش آسودہ کو آسایش ہے کمبل مین

برابر طالب مولی کے ہو کیا طالب دنیا
زمین و آسمان کا فرق ہے اعلی و اسفل مین

درازی زلف کی المختصر باہر بیانسے ہے
یہ مضمون ہے کہ گنجایش نہین جسکو مطول مین

گوارا ہوتی ہے تلخی بھی انسانکو ضرورت مین
نہین ہے انگبین کی کوئی لذت ورنہ حنظل مین

شکوہ ظاہری کیا اہل معنی کو پسند آئے
نمایش کے سوا مطلب نہین کچھ خط جدول مین

نفاست جامۂ تن کی حسینونکی نرالی ہے
نہ وہ نرمی ہے مخمل مین نہ وہ ہلکی ہے ململ مین

نظر سے نور ہو جاتا ہے غایب وقت نظارہ
بلا کی ہے سیاہی یار کی آنکھونکی کاجل مین

چلا ہون دیدۂ پر آب لیکر کوی جانان کو
مسافر پانی بھر لیتے ہین چلتے وقت چھاگل مین

ہوا آخر کو زاہد بھی مرید پیر میخانہ
نہایت پارسائی کی لیا کرتا تھا اول مین

جو بیموقع ہو کالکھ ہے جو باموقع ہے کاجل ہے
سیاہی کا نہین کچھ فرق کالکھ اور کاجل مین

جوانی سے علحدہ ہے مزا او ہستی جوانی کا
ملاحت وہ نہین پتو مین جو ہوتی ہے کونپل مین

ہوئین جب عالم وحشت مین مایل اشکباری کے
مری آنکھون نے صحرا کو سمندر کر دیا پل مین

کدورت سے بری ہوتی ہے طینت پاکبازونکی
دھوان دیکھا نہین خس کے برابر مہ کی مشعل مین

سوا تیرے کوئی ہو دوسرا تب تو نظر آئے
دوئی کو دخل ہوتا ہے نگاہ چشم احول مین

گلستان بھی ہے خارستان اثر روز جدائی مین

اگر ہو یار جنگل مین تو پھر منگل ہی جنگل مین

کیا کیا نہ کہتے پھرتے ہین اغیار کیا کہین
کہنے مین شرم آتی ہی اے یار کیا کہین

تجھسے ہم اپنا حالِ دلِ زار کیا کہین
کیا جان پہ آبنی ہی ستمگار کیا کہین

ہر بات پر وہ کرتے ہین تکرار کیا کہین
جھگڑا بڑھاتی رہتے ہین بیکار کیا کہین

ہر دم وہ دل کو دیتی ہین آزار کیا کہین
ہم زندگی سی رہتے ہین بیزار کیا کہین

وہ دل کا مول کرتی ہین چپ شرم سی ہین ہم
کھوٹا ہی مال مین خریدار کیا کہین

دیتے نہین سوال کا عیسیٰ کوئی جواب
اچھی نہین ہی حالتِ بیمار کیا کہین

جلتے ہین تا نہ غیر کو وہ لائین لاش پر
آسان بھی موت ہو گئی دشوار کیا کہین

ہم اوسنے عرضِ حال کرین بھی تو ہمدمو
خبر غیر کسلی سنتے ہین بیکار کیا کہین

میری بھلی بھی اونکو بری لگتی ہی اثر
جیسے ہین وہ عدو کی طرفدار کیا کہین

کیون نہ ٹوٹین خود بخود میرے قفس کی تیلیان
ہون گرفتار کہن ہین سو برس کی تیلیان

عارضِ گلگون جو ہی صیاد کا پیشِ نظر
دیدِ گلشن کو نہین مانع قفس کی تیلیان

مرغِ جان کے تنِ قفس سی مایلِ پرواز ہو
ٹوٹ جاوین جس گھڑی تارِ نفس کی تیلیان

تا نہ ٹوٹی حرصِ دنیا ہو نہ آزادی نصیب
وہ قفس دنیا ہی جس مین ہین ہوس کی تیلیان

ہون مین صیدِ ناتوان مجھسے نہ ٹوٹینگی کبھی / گو قفس مین سیری ہون یا مگس کی تیلیان

گرمیِ ہجرِ چمن کی کچھ رعایت ہے ضرور / چاہیے بہرِ قفس صیاد خس کی تیلیان

بیبسی مین تجھپہ کیا ثابت کرون اپنی وفا / کاش ای صیاد ہوتین اپنی بس کی تیلیان

ہے تمنا کسقدر مجھکو اسیری کی اثر
چھیلتا ہون آپ ہی اپنی قفس کی تیلیان

## ردیف واو

گر وقت سیر دیکھ لی ادس گلبدن کی پانو / بلبل نہ رکھے پھر کبھی اندر چمن کی پانو

کیونکر تجھے چمن نہ کہین ای بہارِ حُسن / گُل کی اگر ہین گال تو ہین یاسمن کی پانو

دیوان مین سیری عالمِ بالا کی سیر ہے / پہونچی کہان کہان مری فکرِ سخن کی پانو

کیونکر نہ خاک وادیِ غربت کی چھانئے / پامال دل کو کرتی ہین اہلِ وطن کے پانو

گمرہ جو پای شیخ کو پوجین عجب نہین / قومِ ہنود پوجتی ہے برہمن کے پانو

آئی وہ دن قریب الٰہی کہ شوق سے / آنکھون سی ہم لگائین امامِ زمن کے پانو

تا خاک پای یار رسائی محال ہے / جبتک نہ سر چلے رہِ الفت مین نکی پانو

مدفن مین بھی ہی وحشتِ دل اپنی حال پہ / ہین اشتیاق دشت مین باہر کفن کی پانو

حلقے تمھارے گیسوئ مشکین کے ہین وہ دام
جنسے نہ نکلین آہوی دشت ختن کے پانو

پاپوش سے جو قدر نہین پیش بے ہنر
جوہر شناس چومتی ہین اہل فن کے پانو

تا پاک اختیار کرین راہ پاک کیا
آلودگی مین رہتے ہین زاغ و زغن کے پانو

صحرا مین حسب دخیز کا عالم نہ پوچھئے
وحشت نے میری پانو بنائ ہرن کے پانو

کیونکر مزا نہ قند مکرر کا دے کلام
دھو کر پئے ہین غالب شیرین سخن کے پانو

جا کر تری گلی سے پھر آنا محال ہے
بوجھل سے ہین ایسے کہ ہین لا کھمن کے پانو

پانی لگن کا چشمۂ خورشید ہو گیا
اوسنے رکھا جو دھونے کو اندر لگن کے پانو

تھوڑے ہی دن کی بعد لگا ہونے چل چلاؤ
کوئی برس جمے نہ بہار چمن کے پانو

ہے کچھ نہ کچھ تو لینے غرض ای اثر تمھین
یون در پہ مین جو دابتے ہو برہمن کے پانو

## ولہ

رات کیا کیا نہ بڑھا درد جگر مت پوچھو
کس خرابی سے کٹے چار پہر مت پوچھو

کچھ نہین جانتی کب اوسنے ہوئے ہم رخصت
اپنی حالت جو ہوئی وقت سفر مت پوچھو

چھوڑ دینگے مری کوچہ سے وہ آنا جانا
غیر کے سامنے لوگو مرا گھر مت پوچھو

کیا خبر پوچھتے ہو آہ ہی چلی اوسکی خبر
اپنے بیمار محبت کی خبر مت پوچھو

ہمدمو کہہ تو چکے حال دلِ خون گشتہ
اب ہمین تاب نہین بار دگر مت پوچھو

محفلِ غیر مین مرے سے کئے چہرۂ گلشن
رات جس رنگ سے وہ آئے نظر مت پوچھو

جان لو اہل ہنر کیلئے قسمت ہی شرط
مجھسے ای اہل جہان میری ہنر مت پوچھو

منزلِ عشق سے کوئی نہ سلامت نکلا
کتنے عشاق گئے جانسے گذر مت پوچھو

چہرۂ غیر ہے آئینہ ہمارے غم کا
ہمپہ جیسی ہے عنایت کی نظر مت پوچھو

دور از دیر نہین اپنی گذر جائے مین
میرا کیا حال ہے تم وقت سفر مت پوچھو

کیون نہو تلخ مری زیست غمِ فرقت سے
جیسے وہ غیر سے ہین شیر و شکر مت پوچھو

ہر شبِ ہجر نے سو داغ دئے ہین دل پر
داغ دل میرے تم ای رشک قمر مت پوچھو

حضرتِ نوح جو ہوتی تو بلا مین پڑتے
جیسے طوفان ہین مری دیدۂ تر مت پوچھو

دل ہی سو ٹکڑے تو مژگان مین لہو [illegible]
عمر کس رنگ سے ہوتی ہے بسر مت پوچھو

کچھ خدا جانتا ہی جیسی بسر ہوتی ہے
زندگی [illegible] مصیبت ہی اثر مت پوچھو

وضع احباب جہان وجہ محن ہی ہمکو
شام غربت سی بتر صبح وطن ہی ہمکو

سیر گل باعث اندوہ و محن ہے ہمکو
غم فزا نغمۂ مرغان چمن ہے ہمکو

دست غم گشتۂ یاران زمان گرد گلو
تنگی حلقۂ دم بندِ رسن ہے ہمکو

کیون نہ ہی داغ کسی ماہ جبین کا دل پر
خصم دیرینہ بسر خرچ کہن ہے ہمکو

بستہ کرتی ہین یہ اخفای جفاے قاتل
زخم ورنہ پے فریاد دہن ہے ہمکو

پر توِ گیسوی مشکین سے یہ آئینۂ دل
لطف دیدہ حلب و سیر ختن ہے ہمکو

شوق عریانی و بیچارگیِ ضعف سے آہ
پیرہن تن پہ جنون مثل کفن ہے ہمکو

اشک ریزی سی تری بزم مین ای غیرتِ ماہ
صورت شمع کہان تاب سخن ہی ہمکو

دشمن توبہ بہر فصل بہاری واعظ
کرم مغبچہ توبہ شکن ہے ہمکو

جو احباب و تمنای سیاحت سے اثر
قصد ترکِ وطن و سیر دکن ہے ہمکو

وہ جنس وفا ہم سلے یار کو
کہ ہو ناز جسپر خریدار کو

بھلا اب تو دل مین نظر آئی آپ
بہت ہم ترستے تھے دیدار کو

جو برعکس ہے آپکا قول و فعل
ہم اقرار سمجھینگے انکار کو

دوا کیا پلاتے ہو اے ہمدمو
اذیت نہ دو دل کے بیمار کو

بہت ابر روتا پھرا ملک ملک
نہ پہونچا مری چشم خونبار کو

چمن مین جو نالے ہمارے سنے
غشی لگ گئی بلبلِ زار کو

بری ہین عداوت سے اہلِ طریق
جگہہ دیتے ہین پانو مین خار کو

ڈرانی سی واعظ کے ہم کیا ڈرین ۔ خدا بخشتا ہے گنہگار کو

اثر بے زری مین کرو رہن مے
تم اپنی فضیلت کی دستار کو

جو کام دل کا آہ کی تاثیر سے نہو ۔ ہے یہ یقین کہ پھر کسی تدبیر سے نہو
لازم ہے راز عشق جنونمین نہان رہے ۔ باہر صدا بھی خانۂ زنجیر سے نہو
چاہے تو اک جہانکو کرے پل مین غرق خون ۔ جو ہو تری نگاہ سے شمشیر سے نہو
مطرب دکھاے لطف مزامیر جسقدر ۔ خوشتر صدا مین یار کی تقریر سے نہو
چشم مجاز دید حقیقت نکر سکے ۔ بینش کا کام دیدۂ تصویر سے نہو
دیوانہ اوس پری کا مقید نہو سکے ۔ جبتک کہ بستہ زلف کی زنجیر سے نہو

پرپیچ بسکہ عقدۂ تقدیر ہے اثر
واکوی طرح ناخن تدبیر سے نہو

الجھی سلجھی رہنی دو کیون آفت سر پر لاتی ہو ۔ دلکی الجھن بڑھتی ہی جب زلفونکو سلجھاتی ہو
چھپ چھپ کر تم راتکو صنا غیرونکی گھر جاتی ہو ۔ کیسی ہی یہ بات کہو تو کیونکر مونہہ دکھلاتی ہو
سنتے ہو کب بات کسیکی اپنی ہٹ پر رہتی ہو ۔ حضرت دل تم اپنی کیے سے آخر کو پچھتاتی ہو
مدت پر تو آئی ہو ہم دیکھ لین تمکو جی بھر کر ۔ آئی ہو تو ٹھہرو صاحب تم یہان کیا آتی ہو

کیسا آنا کیسا جانا میرے گھر کیا آؤگے
غیروں کی گھر جانے سے تم فرصت کبکو پاتے ہو

آنکھیں جھپکی جاتی ہیں ہتوالی کیسی صورت ہے
جاگے کسکی سنگت میں جو نیند کی اتنی ماتی ہو

دل سے اثر کیا کہتے ہو ہی جان کا سودا عشق بتان
تم بھی تو دیوانی ہو دیوانی کو سمجھاتے ہو

اپنے عاشق پہ عنایت کی نظر رکھتے تو
کیا برائی تھی مری جان اگر رکھتے تو

تہ شمشیر جفا شوق سے سر رکھتے تو
لیکن اغیار ہمارا سا جگر رکھتے تو

کیا اسیران قفس سیر کی خواہاں ہوتے
آمد فصل بہاری کی خبر رکھتے تو

تو ڈراتا ہی ہمیں تیغ ستم سے قاتل
عشق کرتے ہی نہیں موت کا ڈر رکھتے تو

مجرم عشق سہی دل تھا مگر مایہ ناز
آبرو اسکی تم اے دیدہ تر رکھتے تو

دیکے دل ہوگئے بیدل یہ کیا کیا تمنے
مال کھوٹا ہی سہی تو بھی اثر رکھتے تو

ہر دم جو تیغ کھینچتے ہو امتحان کو
کیا دل لگی سمجھتے ہو عاشق کی جان کو

اللہ ری ساکنان در دوست کا دماغ
نیچی نظر سے دیکھتے ہیں آسمان کو

زاہد بتوں کی دید سے تو بدگمان نہو
ہم دیکھتے ہیں صانع مطلق کی شانکو

وہ دل ہے بیفروغ جو ہو عشق سے تہی
زینت نہو بغیر مکین کے مکان کو

مضمون کو اوج ہے مری فکرِ بلند سے
پہونچی زمین شعر اثرؔ آسمان کو

## ردیف ہای ہوز

رکھتی ہین بسکہ حسرتِ دیدِ جمال آنکھ
موسیٰ کیطرح کرتی ہین ہر دم سوال آنکھ

کب تجھکو دیکھ سکتی ہین ای ذو الجلال آنکھ
لائین کہانسے طاقتِ دیدِ جمال آنکھ

سیرِ چمن کو آیا ہون گلچین نہین ہون مین
بیوجہ عندلیب نہ مجھپر نکال آنکھ

تو نی جنون وہ دشت دکھایا مجھی جہان
شبنم کی رنگ رکھتی ہین خونی شغال آنکھ

مشتاق کیون نہ خلق ہو ابروی یار کی
بی اختیار اوٹھتی ہین سوئی ہلال آنکھ

لب ہی سی ای اثرؔ نہین اظہارِ غم کی شکل
چہرہ ہی عرضِ رنج و بیانِ ملال آنکھ

کیون رہی حیران نہ دستِ سیمبر مین آئینہ
قدرتِ حق دیکھتا ہی اپنی گھر مین آئینہ

محوِ حیرت کسقدر اپنا دلِ محزون ہوا
بنگیا آنسو کا قطرہ چشمِ تر مین آئینہ

روی جانان جس مکانمین ہو گیا پرتو فگن
آگیا ہر سو نظر دیوار و در مین آئینہ

اوسکی گھر مین ویسی ہی حیران کھڑی رہتی ہین ہم
جسطرح رہتا ہی حیران اپنی گھر مین آئینہ

دیکھ اے قاتل صفائی حسن کی تاثیر سے | صاف خنجر بن گیا تیری کمر مین آئینہ

جب سے دیکھا ہی تری روی مصفا کو صنم | سنگ خاک آلود ہے اپنی نظر مین آئینہ

یون ہی گر اوسکی سیہ بختی ترقی پر رہی | کیون نہ بن جاوی توا دستِ اثر مین آئینہ

بلبل رہی قفس مین بلا و محن کیساتھ | گل آئے بھی گئے بھی بہار چمن کیساتھ

ہی دل کو ربط اک بتِ شیرین دہن کیساتھ | کیونکر نہ آئے ذکر مرا کوہکن کیساتھ

ہم کعبہ و کنشت کی جھگڑے سی پاک ہین | تیری طرف ہین شیخ نہ ہین برہمن کیساتھ

ہی آشیان بھی صورتِ آبادیِ چمن | کیون لاگ باغبان کو ہی مرغِ چمن کیساتھ

قاتل نہ آیا باز ترا خنجرِ مژا | دل پر ہین زخم تازہ بھی زخمِ کہن کیساتھ

واعظ نہ میری سامنے سرگرم وعظ ہو | نسبت نہین جحیم کو دل کی جلن کیساتھ

اکدن ضرور آہ کا عالم دکھائے گا | چشمک پرانی دل کو ہی چرخ کہن کیساتھ

جب تک سی چکت بنا ہی خطا ہی خطا ہی یا | تشبیہ تیری زلف کی مشکِ ختن کیساتھ

صحرا ہی مین نہ قیس کی ہمدم بنے رہی | صحبت بنا ہی کوہ مین بھی کوہکن کیساتھ

اصل سی ربط اعلی کو ہوتا نہین مدام | دوروزہ روح کو ہے تعلق بدن کیساتھ

کھینچون جو گرم نالی ترے قد کی یاد مین | قمری بھی جل کے خاک ہو سروِ چمن کیساتھ

بے تیغ قتل کرتا ہے برنا و پیر کو
ہے اوسکا بانکپن بھی عجب سادہ پن کیساتھ

کرتا ہے اجتناب رذیلوں سے ہر شریف
رہتا نہیں ہما کبھی زاغ و زغن کیساتھ

منصور تجھکو اپنے کلامِ فضول سے
آخر پڑا معاملہ دار و رسن کے ساتھ

اللہ خیر کیجیو نازک بہت ہے دل
رہتا ہے اسکو ایک بتِ دلشکن کیساتھ

گلگشت میں بھی چین نہیں اہل درد کو
ہم نالہ کش چمن میں ہیں مرغِ چمن کیساتھ

اہلِ وطن میں جب نہو مہر و وفا کا نام
کیونکر ہو آدمی کو محبت وطن کیساتھ

دستِ جنون کو شغل پسِ مرگ ای اثر
ہو گا کفن کیساتھ جو ہی پیرہن کیساتھ

دل سی کیا پوچھتا ہی زلف گرہگیر سی پوچھ
اپنی سرشار کی احوال تو زنجیر سے پوچھ

میری جانبازی کی جوہر سی نہیں تو واقف
کچھ کھلے ہیں تری شمشیر پہ شمشیر سی پوچھ

پرسشِ حال کو جاتی ہی کہاں ای لیلے
قیس کا حال ہی کیا قیس کی تصویر سے پوچھ

واقفِ راز نہیں پیر مغان سا کوئی
ہو دلا پوچھنا جو کچھ تجھے اس پیر سی کو پوچھ

واقفِ لذت آزار نہیں ہر کوئی
کیا مزا ہی تری غم میں دلِ دلگیر سی پوچھ

گر نہیں گرمی الفت تو دہن میں ای شمع
کسلئے تیری زبان لیتا ہی گلگیر سی پوچھ

اُلٹی کیون پڑتی ہی تدبیر بتادی کوئی
ہم تو سب کام کیا کرتی ہیں تدبیر سی پوچھ

مجھسے ای داورِ محشر ہی یہ پرسش کیسی | پوچھنا ہی تجھے جو کچھ مری تقدیر سی پوچھ

یون تو اوستادِ فنِ شعر بہت سے گزرے
کسکو کہتے ہین غزل گوی اثر میر سے پوچھ

ہے جوشِ بہار آبکے برس اور زیادہ | بیتاب ہین مرغانِ قفس اور زیادہ
زر ہونے پہ ہوتی ہے ہوس اور زیادہ | بڑھتی ہی نجاست سے مگس اور زیادہ
کر دیجیے بوسونکی عدد بیس مری جان | جب دی چکے دس دیجیے دس اور زیادہ
ہوشیار ہو مجنون کہ قریب آگئی لیلےٰ | آنے لگی آواز جرس اور زیادہ
کیا ذکر عدو سی تھی غرض بوجھ گئے ہم | ارشاد کی حاجت نہین بس اور زیادہ
کیا جای مسرت ہی اگر عمر عدو سے | عمر اپنی ہوی چند نفس اور زیادہ
جای بھی وہ بت آج تو جایا نہین جای | للہ تو اے ابر برس اور زیادہ
مین تیری نزاکت سی ڈرا جاتا ہون قاتل | تو اپنی کمر مجھپہ نہ کس اور زیادہ
جب اپنی ترسنے کو بیان کرتی ہین اونسے | کہتے ہین وہ ہنسکر کہ ترس اور زیادہ
ترکانِ حسین دزدیِ دل کرتی ہین گھر گھر | لازم ہی کرے گشت عسس اور زیادہ
بڑھتی ہی سوا غم سے طبیعت کی روانی | ہمیز سے ہو تیز فرس اور زیادہ
ہر پیر و جوان کو بھی ہوتی ہے تمنا | دنیا مین رہین چند نفس اور زیادہ

پیری مین اثر شامت اعمال سی اکثر
ہوتی ہی جوانی کی ہوس اور زیادہ

# یاے تحتانی

دولت نہین ملتی ہی کہ عزت نہین ملتی
جس چیز کی طالب ہی طبیعت نہین ملتی

زاہد کو کہا کسنے کہ جنت نہین ملتی
ہے کون سا وہ کام کہ اجرت نہین ملتی

چہرہ سے تری چاند کیصورت نہین ملتی
زلفونسے شب تار کی رنگت نہین ملتی

مدت سی جو دل ہی تری بیداد کا خوگر
بی رنج سہے جان کو راحت نہین ملتی

آتی ہے مگر اوس گلِ رعنا کی گلی سے
ای باد صبا تیری طبیعت نہین ملتی

ہے وار پیاپے جو تری تیغ جفا کا
ظالم مجھے دم لینے کی فرصت نہین ملتی

کیا غیر ہوا طالب آزار ستمگر
اب تیری جفا مین ہمین لذت نہین ملتی

ایذا کا طلبگار رہا کرتا ہے ای دل
کیا تجھکو اذیت مین اذیت نہین ملتی

رندونکو برا کہتے ہو چپ بھی رہو واعظ
اس سخت کلامی سی تو جنت نہین ملتی

کیا ظلم ہے صیاد اسیران قفس پر
بیچارونکو فریاد کی رخصت نہین ملتی

ثابت ہوا فرہاد تری کوہکنی سے
کچھ کیجیے مزدوریِ الفت نہین ملتی

